وَمَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ (القرآن)

اور جس نے رسول کا حکم مانا تو یقیناً اس نے خدا کا حکم مانا

# بخاری شریف

مترجم و محشی

مصنفہ:

امام المحدثین ابو عبد اللہ محمد بن اسمٰعیل بخاری رحمہ اللہ

ترجمہ و تحشیہ:

فاضل شہیر مولینا عبد الحکیم خاں اختر شاہجہانپوری علیہ الرحمہ

وَمَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ (القرآن)

جس نے رسول کا حکم مانا تو یقیناً اس نے اللہ کا حکم مانا

# بخاری شریف مترجم ومحشی

## جلد دوم

مصنفہ

امام المحدثین ابو عبداللہ محمد بن اسمٰعیل بخاری رحمۃ اللہ

ترجمہ وتحشیہ

فاضل شہیر مولینا عبدالحکیم خاں اختر شاہجہانپوری

تصحیح وتہذیب از

ادیب شہیر سید حامد لطیف چشتی

ناشر

فرید بک سٹال ۔ ۳۸، اردو بازار، لاہور ۲

# فہرست

قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَامَ عُرْوَةُ بْنُ
مَسْعُودٍ فَقَالَ أَيْ قَوْمِ أَلَسْتُمْ بِالْوَالِدِ قَالُوا
بَلَى قَالَ أَوَلَسْتُ بِالْوَلَدِ قَالُوا بَلَى قَالَ فَهَلْ
تَتَّهِمُونِّي قَالُوا لَا قَالَ أَلَسْتُمْ تَعْلَمُونَ أَنِّي
اسْتَنْفَرْتُ أَهْلَ عُكَاظٍ فَلَمَّا بَلَّحُوا عَلَيَّ جِئْتُكُمْ
بِأَهْلِي وَوَلَدِي وَمَنْ أَطَاعَنِي قَالُوا بَلَى قَالَ إِنَّ
هٰذَا قَدْ عَرَضَ لَكُمْ خُطَّةَ رُشْدٍ اقْبَلُوهَا وَدَعُونِي
آتِيهِ قَالُوا ائْتِهِ فَأَتَاهُ فَجَعَلَ يُكَلِّمُ النَّبِيَّ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
نَحْوًا مِنْ قَوْلِهِ لِبُدَيْلٍ فَقَالَ عُرْوَةُ عِنْدَ ذٰلِكَ
أَيْ مُحَمَّدُ أَرَأَيْتَ إِنِ اسْتَأْصَلْتَ أَمْرَ قَوْمِكَ هَلْ
سَمِعْتَ بِأَحَدٍ مِنَ الْعَرَبِ اجْتَاحَ أَهْلَهُ قَبْلَكَ وَإِنْ تَكُنِ
الْأُخْرَى فَإِنِّي وَاللّٰهِ لَأَرَى وُجُوهًا وَإِنِّي لَأَرَى أَشْوَابًا
مِنَ النَّاسِ خَلِيقًا أَنْ يَفِرُّوا وَيَدَعُوكَ فَقَالَ لَهُ
أَبُو بَكْرٍ امْصَصْ بِبَظْرِ اللَّاتِ أَنَحْنُ نَفِرُّ عَنْهُ وَنَدَعُهُ
فَقَالَ مَنْ ذَا قَالُوا أَبُو بَكْرٍ قَالَ أَمَا وَالَّذِي نَفْسِي
بِيَدِهِ لَوْلَا يَدٌ كَانَتْ لَكَ عِنْدِي لَمْ أَجْزِكَ بِهَا
لَأَجَبْتُكَ قَالَ وَجَعَلَ يُكَلِّمُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ فَكُلَّمَا تَكَلَّمَ أَخَذَ بِلِحْيَتِهِ وَالْمُغِيرَةُ
بْنُ شُعْبَةَ قَائِمٌ عَلَى رَأْسِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ وَمَعَهُ السَّيْفُ وَعَلَيْهِ الْمِغْفَرُ فَكُلَّمَا أَهْوَى
عُرْوَةُ بِيَدِهِ إِلَى لِحْيَةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
ضَرَبَ يَدَهُ بِنَعْلِ السَّيْفِ وَقَالَ لَهُ أَخِّرْ يَدَكَ
عَنْ لِحْيَةِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَفَعَ عُرْوَةُ
رَأْسَهُ فَقَالَ مَنْ هٰذَا قَالُوا الْمُغِيرَةُ بْنُ شُعْبَةَ فَقَالَ
أَيْ غُدَرُ أَلَسْتُ أَسْعَى فِي غَدْرَتِكَ وَكَانَ الْمُغِيرَةُ
صَحِبَ قَوْمًا فِي الْجَاهِلِيَّةِ فَقَتَلَهُمْ وَأَخَذَ أَمْوَالَهُمْ
ثُمَّ جَاءَ فَأَسْلَمَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
أَمَّا الْإِسْلَامَ فَأَقْبَلُ وَأَمَّا الْمَالَ فَلَسْتُ مِنْهُ فِي شَيْءٍ

یہاں آئے ہیں اور اس سے کوئی بات سنی ہے اگر تم چاہو تو ہم اسے
تمہارے سامنے بیان کر دیں۔ ان میں سے کچھ عقل کے دشمن کہنے
لگے کہ ہمیں ان کی کسی بات کو سننے کی ضرورت نہیں ہے لیکن معاملہ فہم
لوگوں نے کہا کہ جو ان کے منہ سے سنا ہے وہ بیان کرو۔ بدیل نے کہا
کہ ان سے ایسا ایسا کہا ہے۔ بس وہ سب کچھ بدیل نے قریش کے سامنے بیان کر
دیا جو نبی کریم نے فرمایا تھا۔ یہ سن کر عروہ بن مسعود کھڑا ہو گیا اور کہا،
اے لوگو! کیا تم میرے بیٹے اولاد کی طرح نہیں ہو؟ لوگوں نے کہا،
کیوں نہیں۔ عروہ نے پھر پوچھا کیا میں تمہارے لیے باپ کی طرح نہیں
ہوں؟ جواب ملا کیوں نہیں۔ کہا کیا تمہیں مجھ پر کسی قسم کی بدگمانی ہے لوگوں
نے نفی میں جواب دیا۔ کہا کیا تم نہیں جانتے کہ جب میں نے اہل عکاظ
کو تمہاری مدد کے لیے بلایا اور انہوں نے میری بات نہ مانی تو میں اپنے
خاندان، اولاد اور عیال کو لے کر تمہارے پاس آ گیا تھا۔ لوگوں نے جواب دیا
ہاں ایسا ہی کیا تھا۔ اس نے کہا تو میری یہ بات مانو کہ اس شخص یعنی رسول خدا
نے تمہارے سامنے مفید بات رکھی ہے لہٰذا تم اسے قبول کر لو اور مجھے
گفتگو کے لیے اس کے پاس جانے کی اجازت دو۔ لوگوں نے کہا جائیے
وہ دربار رسالت میں حاضر ہو کر نبی کریم سے گفتگو کرنے لگا۔ نبی کریم
نے بھی وہی بات دہرائی جو بدیل سے فرمایا تھا۔ اس پر عروہ نے کہا، اے
محمد! اگر آپ نے اپنی قوم کی بیخ کنی کر دی تو کیا آپ نے عرب
والوں میں سے کسی کے بارے میں سنا ہے کہ اس نے اپنی قوم کا استیصال
کیا ہو؟ اور اگر دوسری صورت ہوئی جبکہ خدا کی قسم میں تمہارے ساتھیوں
کو دیکھ رہا ہوں کہ یہ مختلف جماعت کے لوگ نظر آتے ہیں تو یہ تمہیں
تنہا چھوڑ کر بھاگ جائیں گے۔ اس پر حضرت ابوبکر نے سخت الفاظ
میں اسے ڈانٹتے ہوئے فرمایا کیا ہم ان کے پاس سے بھاگ جائیں
گے اور انہیں تنہا چھوڑ دیں گے؟ اس پر عروہ نے پوچھا کہ یہ کون ہیں؟ لوگوں
نے جواب دیا یہ حضرت ابوبکر ہیں۔ وہ کہنے لگا اگر تمہارا مجھ پر احسان نہ
ہوتا جس کا بدلہ میں نے ابھی تک نہیں چکایا ہے تو میں تمہیں ضرور
جواب دیتا۔ راوی حضرت مسور کہتے ہیں کہ پھر وہ نبی کریم
سے باتیں کرنے لگا لیکن جب کوئی بات کہتا تو آپ کی ریش مبارک کو
ہاتھ لگاتا۔ حضرت مغیرہ بن شعبہ اس وقت نبی کریم کے پاس ہی کھڑے

شَيْءٍ ثُمَّ إِنَّ عُرْوَةَ جَعَلَ يَرْمُقُ أَصْحَابَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِعَيْنَيْهِ قَالَ فَوَاللَّهِ مَا تَنَخَّمَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نُخَامَةً إِلَّا وَقَعَتْ فِي كَفِّ رَجُلٍ مِنْهُمْ فَدَلَكَ بِهَا وَجْهَهُ وَجِلْدَهُ وَإِذَا أَمَرَهُمُ ابْتَدَرُوا أَمْرَهُ وَإِذَا تَوَضَّأَ كَادُوا يَقْتَتِلُونَ عَلَى وَضُوئِهِ وَإِذَا تَكَلَّمُوا خَفَضُوا أَصْوَاتَهُمْ عِنْدَهُ وَمَا يُحِدُّونَ إِلَيْهِ النَّظَرَ تَعْظِيمًا لَهُ فَرَجَعَ عُرْوَةُ إِلَى أَصْحَابِهِ فَقَالَ أَيْ قَوْمِ وَاللَّهِ لَقَدْ وَفَدْتُ عَلَى الْمُلُوكِ وَوَفَدْتُ عَلَى قَيْصَرَ وَكِسْرَى وَالنَّجَاشِيِّ وَاللَّهِ إِنْ رَأَيْتُ مَلِكًا قَطُّ يُعَظِّمُهُ أَصْحَابُهُ مَا يُعَظِّمُ أَصْحَابُ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُحَمَّدًا وَاللَّهِ إِنْ تَنَخَّمَ نُخَامَةً إِلَّا وَقَعَتْ فِي كَفِّ رَجُلٍ مِنْهُمْ فَدَلَكَ بِهَا وَجْهَهُ وَجِلْدَهُ وَإِذَا أَمَرَهُمُ ابْتَدَرُوا أَمْرَهُ وَإِذَا تَوَضَّأَ كَادُوا يَقْتَتِلُونَ عَلَى وَضُوئِهِ وَإِذَا تَكَلَّمُوا خَفَضُوا أَصْوَاتَهُمْ عِنْدَهُ وَمَا يُحِدُّونَ إِلَيْهِ النَّظَرَ تَعْظِيمًا لَهُ وَإِنَّهُ قَدْ عَرَضَ عَلَيْكُمْ خُطَّةَ رُشْدٍ فَاقْبَلُوهَا فَقَالَ رَجُلٌ مِنْ بَنِي كِنَانَةَ دَعُونِي آتِيهِ فَقَالُوا ائْتِهِ فَلَمَّا أَشْرَفَ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَصْحَابِهِ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَذَا فُلَانٌ وَهُوَ مِنْ قَوْمٍ يُعَظِّمُونَ الْبُدْنَ فَابْعَثُوهَا لَهُ فَبُعِثَتْ لَهُ وَاسْتَقْبَلَهُ النَّاسُ يُلَبُّونَ فَلَمَّا رَأَى ذَلِكَ قَالَ سُبْحَانَ اللَّهِ مَا يَنْبَغِي لِهَؤُلَاءِ أَنْ يُصَدُّوا عَنِ الْبَيْتِ فَقَامَ رَجُلٌ مِنْهُمْ يُقَالُ لَهُ مِكْرَزُ بْنُ حَفْصٍ فَقَالَ دَعُونِي آتِيهِ فَقَالُوا ائْتِهِ فَلَمَّا أَشْرَفَ عَلَيْهِمْ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هَذَا مِكْرَزٌ وَهُوَ رَجُلٌ فَاجِرٌ فَجَعَلَ يُكَلِّمُ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَبَيْنَمَا هُوَ يُكَلِّمُهُ إِذْ جَاءَ سُهَيْلُ بْنُ عَمْرٍو وَقَالَ مَعْمَرٌ فَأَخْبَرَنِي أَيُّوبُ عَنْ عِكْرِمَةَ أَنَّهُ لَمَّا جَاءَ سُهَيْلُ بْنُ عَمْرٍو قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

تھے اور ان کے ہاتھ میں تلوار اور سر پر خود تھا۔ پس جب عروہ نے اپنا ہاتھ نبی کریم کی ریش مبارک سے لگایا تو مغیرہ کا ہاتھ تلوار کے قبضے پر پہنچا اور فرمایا: عروہ! اپنا ہاتھ رسول اللہ ﷺ کی ریش مبارک سے پیچھے ہٹا لے۔ عروہ نے نگاہیں اوپر اٹھا کر دیکھا، پوچھا: یہ کون ہیں؟ لوگوں نے جواب دیا: یہ حضرت مغیرہ بن شعبہ ہیں۔ اس نے کہا: اے دھوکے باز! کیا تو یہ کہتا ہے، کیا میں تیری غداری کا انتقام لینے میں کوشاں نہیں رہا۔ حضرت مغیرہ نے زمانہ جاہلیت میں بعض لوگوں سے دوستانہ رسم پیدا کر لیے تھے۔ آخر کار انہیں قتل کر کے ان کا مال لوٹ لیا تھا۔ پھر بارگاہ رسالت میں حاضر ہو کر اسلام قبول کر لیا تھا تو نبی کریم نے فرمایا: میں اسلام تو قبول کرتا ہوں لیکن تیرے اس مال سے مجھے کوئی غرض نہیں۔ پھر عروہ اصحاب رسول کو غور سے دیکھنے لگا۔ راوی کا بیان ہے کہ عروہ دیکھتا رہا کہ جب بھی آپ تھوکتے تو وہ کسی نہ کسی صحابی کے ہاتھ میں آتا جسے وہ اپنے چہرے اور بدن پر مل لیتا تھا۔ جب آپ کسی بات کا حکم دیتے تو اس کی فوراً تعمیل کی جاتی تھی۔ جب آپ وضو فرماتے تو لوگ آپ کے مستعمل پانی کو حاصل کرنے کے لیے ٹوٹ پڑتے تھے اور ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی کوشش کرتے تھے۔ ہر ایک کی کوشش ہوتی تھی کہ پانی میں حاصل کروں۔ جب لوگ آپ کی بارگاہ میں گفتگو کرتے تو اپنی آوازوں کو پست رکھتے تھے اور غایت تعظیم سے آپ کی طرف نظر اٹھا کر نہیں دیکھتے تھے۔ اس کے بعد عروہ اپنے ساتھیوں کی طرف لوٹ گیا اور ان سے کہنے لگا: اے قوم! واللہ! میں بادشاہوں کے درباروں میں وفد لے کر گیا ہوں۔ میں قیصر و کسریٰ اور نجاشی کے دربار میں حاضر ہوا ہوں لیکن خدا کی قسم میں نے کوئی بادشاہ ایسا نہیں دیکھا کہ اس کے ساتھی اس طرح تعظیم کرتے ہوں جیسے محمد کے ساتھی ان کی تعظیم کرتے ہیں۔ خدا کی قسم جب وہ تھوکتے ہیں تو ان کا لعاب دہن کسی نہ کسی آدمی کی ہتھیلی پر ہی گرتا ہے۔ جسے وہ اپنے چہرے اور بدن پر مل لیتا ہے۔ جب وہ کوئی حکم دیتے ہیں تو فوراً ان کے حکم کی تعمیل ہوتی ہے۔ جب وہ وضو فرماتے ہیں تو لڑائی ہونے لگتی ہے کہ لوگ وضو کا مستعمل پانی حاصل کرنے پر ایک دوسرے سے سبقت لے جانے کی کوشش کرتے ہیں۔ جب وہ کلام کرتے ہیں تو اپنی آوازوں کو پست رکھتے ہیں اور فرط تعظیم کے باعث ان کی طرف آنکھ بھر کر نہیں دیکھتے

تقویۃ الایمان کا نشہ آج پوری طاقت سے صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے دین کو مٹانے میں کام آ رہا ہے اور اس کی جگہ خارجیت کے ترمیم شدہ دین میں پوری جانفشانی سے جان ڈالنے کی کوشش کی جا رہی ہے۔ خدائے ذوالجلال مسلمانوں کو ہدایت نصیب فرمائے اور سب کو صحابہ کرام کے نقش قدم پر چلائے۔ آمین یا الٰہ العالمین۔

## بَابُ الشَّرْطِ فِي الْقَرْضِ

۵۔ وَقَالَ اللَّيْثُ حَدَّثَنِي جَعْفَرُ بْنُ رَبِيعَةَ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ هُرْمُزَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ ذَكَرَ رَجُلًا سَأَلَ بَعْضَ بَنِي إِسْرَائِيلَ أَنْ يُسْلِفَهُ أَلْفَ دِينَارٍ فَدَفَعَهَا إِلَيْهِ إِلَى أَجَلٍ مُسَمًّى وَقَالَ ابْنُ عُمَرَ وَعَطَاءٌ إِذَا أَجَّلَهُ فِي الْقَرْضِ جَازَ۔

### قرض میں شرط لگانا۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک ایسے آدمی کا ذکر فرمایا جس نے بنی اسرائیل کے کسی شخص سے ایک معینہ مدت کے لیے ایک ہزار دینار قرض لیے تھے۔ حضرت ابن عمر اور عطاء کا قول ہے کہ قرض میں مدت مقرر کرنا جائز ہے۔

---

## بَابُ الْمُكَاتَبِ وَمَا لَا يَحِلُّ مِنَ الشُّرُوطِ الَّتِي تُخَالِفُ كِتَابَ اللّٰهِ۔

۶۔ وَقَالَ جَابِرُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ فِي الْمُكَاتَبِ شُرُوطُهُمْ بَيْنَهُمْ وَقَالَ ابْنُ عُمَرَ أَوْ عُمَرُ كُلُّ شَرْطٍ خَالَفَ كِتَابَ اللّٰهِ فَهُوَ بَاطِلٌ وَإِنِ اشْتَرَطَ مِائَةَ شَرْطٍ وَقَالَ أَبُو عَبْدِ اللّٰهِ يُقَالُ عَنْ كِلَيْهِمَا عَنْ عُمَرَ وَابْنِ عُمَرَ۔

۷۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ يَحْيَى عَنْ عَمْرَةَ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ أَتَتْهَا بَرِيرَةُ تَسْأَلُهَا فِي كِتَابَتِهَا فَقَالَتْ إِنْ شِئْتِ أَعْطَيْتُ أَهْلَكِ وَيَكُونُ الْوَلَاءُ لِي فَلَمَّا جَاءَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَكَّرْتُهُ ذٰلِكَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ابْتَاعِيهَا فَأَعْتِقِيهَا فَإِنَّمَا الْوَلَاءُ لِمَنْ أَعْتَقَ ثُمَّ قَامَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَقَالَ مَا بَالُ أَقْوَامٍ يَشْتَرِطُونَ شُرُوطًا لَيْسَتْ فِي كِتَابِ اللّٰهِ مَنِ اشْتَرَطَ شَرْطًا لَيْسَ فِي كِتَابِ اللّٰهِ فَلَيْسَ لَهُ وَإِنِ اشْتَرَطَ مِائَةَ شَرْطٍ

### مکاتب پر ناجائز شرطیں لگانا جو خلاف قرآن ہیں۔

حضرت جابر بن عبد اللہ کا قول ہے کہ مکاتب کے لیے شرطیں ہیں جو آپس میں طے کی جائیں۔ حضرت ابن عمر اور حضرت عمر نے فرمایا جو شرط اللہ کی کتاب کے خلاف ہو وہ باطل ہے خواہ سو شرطیں ہوں۔ امام بخاری فرماتے ہیں کہ حضرت عمر اور حضرت عبد اللہ بن عمر دونوں سے مروی ہے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ بریرہ میرے پاس اپنی کتابت میں مدد مانگنے آئی۔ انہوں نے فرمایا میں اس شرط پر تمہاری پوری قیمت ادا کر دیتی ہوں کہ تمہاری میراث میرا حق ہوگی۔ جب رسول خدا تشریف لائے تو آپ سے اس کا ذکر کیا۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسے خرید کر آزاد کر دو کیونکہ ولاء اسی کا حق ہے جو آزاد کرے۔ پھر رسول اللہ نے منبر پر جلوہ افروز ہو کر فرمایا۔ لوگوں کا کیا حال ہے وہ ایسی شرطیں لگاتے ہیں جو اللہ کی کتاب میں نہیں ہیں۔ جو ایسی شرط لگائے کہ وہ اللہ کی کتاب میں نہیں تو اسے کچھ نہیں ملے گا خواہ سو شرطیں لگائے۔

## بَابُ مَا يَجُوزُ مِنَ الْاِشْتِرَاطِ وَالثُّنْيَا فِي الْإِقْرَارِ وَالشُّرُوطِ الَّتِي يَتَعَارَفُهَا النَّاسُ بَيْنَهُمْ وَإِذَا قَالَ مِائَةً إِلَّا وَاحِدَةً أَوْ ثِنْتَيْنِ۔

### جائز شرطیں عائد کرنا نیز اقرار اور شرائط میں استثناء۔

متعارف شرائط اور جب کوئی کہے کہ ایک یا دو کے سوا سو درہم۔

٨. وَقَالَ ابْنُ عَوْنٍ عَنِ ابْنِ سِيرِينَ قَالَ قَالَ رَجُلٌ لِكَرِيِّهِ ارْحَلْ رِكَابَكَ فَإِنْ لَمْ أَرْحَلْ مَعَكَ يَوْمَ كَذَا وَكَذَا فَلَكَ مِائَةُ دِرْهَمٍ فَلَمْ يَخْرُجْ فَقَالَ شُرَيْحٌ مَنْ شَرَطَ عَلَى نَفْسِهِ طَائِعًا غَيْرَ مُكْرَهٍ فَهُوَ عَلَيْهِ وَقَالَ أَيُّوبُ عَنِ ابْنِ سِيرِينَ أَنَّ رَجُلًا بَاعَ طَعَامًا وَقَالَ إِنْ لَمْ آتِكَ الْأَرْبِعَاءَ فَلَيْسَ بَيْنِي وَبَيْنَكَ بَيْعٌ فَلَمْ يَجِئْ فَقَالَ شُرَيْحٌ لِلْمُشْتَرِي أَنْتَ أَخْلَفْتَ فَقَضَى عَلَيْهِ.

٩. حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ حَدَّثَنَا أَبُو الزِّنَادِ عَنِ الْأَعْرَجِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ لِلَّهِ تِسْعَةً وَتِسْعِينَ اسْمًا مِائَةً إِلَّا وَاحِدًا مَنْ أَحْصَاهَا دَخَلَ الْجَنَّةَ.

## بَابُ الشُّرُوطِ فِي الْوَقْفِ

١٠. حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ الْأَنْصَارِيُّ حَدَّثَنَا ابْنُ عَوْنٍ قَالَ أَنْبَأَنِي نَافِعٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ أَصَابَ أَرْضًا بِخَيْبَرَ فَأَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْتَأْمِرُهُ فِيهَا فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنِّي أَصَبْتُ أَرْضًا بِخَيْبَرَ لَمْ أُصِبْ مَالًا قَطُّ أَنْفَسَ عِنْدِي مِنْهُ فَمَا تَأْمُرُ بِهِ قَالَ إِنْ شِئْتَ حَبَسْتَ أَصْلَهَا وَتَصَدَّقْتَ بِهَا قَالَ فَتَصَدَّقَ بِهَا عُمَرُ أَنَّهُ لَا يُبَاعُ وَلَا يُوهَبُ وَلَا يُورَثُ وَتَصَدَّقَ بِهَا فِي الْفُقَرَاءِ وَفِي الْقُرْبَى وَفِي الرِّقَابِ وَفِي سَبِيلِ اللَّهِ وَابْنِ السَّبِيلِ وَالضَّيْفِ لَا جُنَاحَ عَلَى مَنْ وَلِيَهَا أَنْ يَأْكُلَ مِنْهَا بِالْمَعْرُوفِ وَيُطْعِمَ غَيْرَ مُتَمَوِّلٍ قَالَ فَحَدَّثْتُ بِهِ ابْنَ سِيرِينَ فَقَالَ غَيْرَ مُتَأَثِّلٍ مَالًا.

ابن سیرین فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے اپنے کرایہ دار سے کہا کہ سفر پر چلنے کو تیار ہو جاؤ، اگر میں فلاں فلاں دن تمہارے ساتھ نہ چلوں تو تمہیں سو درہم دوں گا۔ وہ اس روز نہ گیا۔ شریح نے فرمایا جو شخص بغیر جبر کے خوشی سے کوئی شرط اپنے اوپر لازم کرے، وہ لازم ہے۔ ایوب نے ابن سیرین سے نقل بیان کیا کہ ایک آدمی نے غلہ بیچا، مشتری کہنے لگا اگر میں بدھ کے روز تمہارے پاس نہ آیا تو ہمارا سودا منسوخ ہوگا۔ وہ بدھ کے روز نہ آیا۔ قاضی شریح نے مشتری سے کہا، تم نے وعدہ خلافی کی ہے۔ پھر اس کے خلاف فیصلہ دیا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ بیشک اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں یعنی ایک کم سو۔ جس نے انہیں یاد کر لیا وہ جنت میں داخل ہوا۔

## وقف میں شرطیں لگانا۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ حضرت عمر بن خطاب کو خیبر میں کچھ زمین مل گئی تو مشورہ لینے کی غرض سے بارگاہ نبوت میں حاضر ہو کر عرض گزار ہوئے۔ یا رسول اللہ! مجھے خیبر میں زمین ملی ہے کہ اس سے عمدہ میرے پاس کوئی زمین نہیں، آپ کا اس کے بارے میں کیا ارشاد ہے۔ فرمایا، چاہو تو اس کی اصل اپنے پاس رکھو اور پیداوار صدقہ کر دو۔ راوی کا بیان ہے کہ حضرت عمر نے پیداوار اس شرط پر صدقہ کر دی کہ اسے نہ بیچا جائے، نہ ہبہ کیا جائے اور نہ وراثت میں دیا جائے۔ یہ فقیروں، قرابت داروں، گردنیں چھڑانے، اللہ کی راہ، مسافروں اور مہمانوں کے لیے وقف ہیں۔ متولی کے لیے ممانعت نہیں جب کہ وہ حسب ضرورت کھائے اور دوسروں کو کھلائے۔ راوی نے ابن سیرین کو یہ حدیث سنائی، تو کہنے لگے: متولی مال جمع کرنے والا نہ ہو۔

بَغْلَتَهُ الْبَيْضَآءَ وَسِلَاحَهُ وَأَرْضًا جَعَلَهَا صَدَقَةً

٣- حَدَّثَنَا خَلَّادُ بْنُ يَحْيَى حَدَّثَنَا مَالِكٌ حَدَّثَنَا طَلْحَةُ بْنُ مُصَرِّفٍ قَالَ سَأَلْتُ عَبْدَ اللهِ بْنَ أَبِي أَوْفَى رضي الله عنهما هَلْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَوْصَى فَقَالَ لَا فَقُلْتُ كَيْفَ كُتِبَ عَلَى النَّاسِ الْوَصِيَّةُ أَوْ أُمِرُوا بِالْوَصِيَّةِ قَالَ أَوْصَى بِكِتَابِ اللهِ.

٤- حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ زُرَارَةَ أَخْبَرَنَا إِسْمٰعِيلُ عَنِ ابْنِ عَوْنٍ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنِ الْأَسْوَدِ قَالَ ذَكَرُوا عِنْدَ عَائِشَةَ أَنَّ عَلِيًّا كَانَ وَصِيًّا فَقَالَتْ مَتَى أَوْصَى إِلَيْهِ وَقَدْ كُنْتُ مُسْنِدَتَهُ إِلَى صَدْرِي أَوْ قَالَتْ حَجْرِي فَدَعَا بِالطَّسْتِ فَلَقَدِ انْخَنَثَ فِي حَجْرِي فَمَا شَعَرْتُ أَنَّهُ قَدْ مَاتَ فَمَتَى أَوْصَى إِلَيْهِ.

## بَابُ أَنْ يَتْرُكَ وَرَثَتَهُ أَغْنِيَاءَ خَيْرٌ مِنْ أَنْ يَتَكَفَّفُوا النَّاسَ.

٥- حَدَّثَنَا أَبُو نُعَيْمٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سَعْدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ عَنْ عَامِرِ بْنِ سَعْدٍ عَنْ سَعْدِ بْنِ أَبِي وَقَّاصٍ قَالَ جَاءَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعُودُنِي وَأَنَا بِمَكَّةَ وَهُوَ يَكْرَهُ أَنْ يَمُوتَ بِالْأَرْضِ الَّتِي هَاجَرَ مِنْهَا قَالَ يَرْحَمُ اللهُ ابْنَ عَفْرَآءَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللهِ أُوصِي بِمَالِي كُلِّهِ قَالَ لَا قُلْتُ فَالشَّطْرُ قَالَ لَا قُلْتُ الثُّلُثُ قَالَ فَالثُّلُثُ وَالثُّلُثُ كَثِيرٌ إِنَّكَ أَنْ تَدَعَ وَرَثَتَكَ أَغْنِيَاءَ خَيْرٌ مِنْ أَنْ تَدَعَهُمْ عَالَةً يَتَكَفَّفُونَ النَّاسَ فِي أَيْدِيهِمْ وَإِنَّكَ مَهْمَا أَنْفَقْتَ مِنْ نَفَقَةٍ فَإِنَّهَا صَدَقَةٌ حَتَّى اللُّقْمَةُ الَّتِي تَرْفَعُهَا إِلَى فِي امْرَأَتِكَ وَعَسَى اللهُ أَنْ يَرْفَعَكَ فَيَنْتَفِعَ بِكَ نَاسٌ وَيُضَرَّ بِكَ آخَرُونَ وَلَمْ يَكُنْ لَهُ يَوْمَئِذٍ

فرمائی ہوئی تھی۔

طلحہ بن مصرف سے روایت ہے، انہوں نے عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھا کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مال میں وصیت فرمائی تھی؟ انہوں نے نفی میں جواب دیا۔ میں نے دریافت کیا پھر وصیت کرنا لوگوں پر کیسے فرض بنایا یا انہیں وصیت کرنے کا کیوں حکم دیا گیا تھا؟ فرمایا: آپ نے اللہ کی کتاب پر عمل کرنے کی وصیت فرمائی تھی۔

بعض لوگوں نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے سامنے ذکر کیا کہ بیشک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کو وصیت فرمائی یا وصی بنایا، اس پر حضرت صدیقہ نے فرمایا کہ انہیں کب وصیت کی گئی حالانکہ آپ کو میں نے اپنے سینے سے لگایا ہوا تھا یا فرمایا کہ اپنی گود میں لیا ہوا تھا پس آپ نے پانی کا طشت طلب فرمایا لیکن اس وقت آپ میری گود ہی میں ڈھلک گئے۔ حالانکہ مجھے معلوم نہ ہو سکا کہ آپ وفات پا چکے ہیں، ایسی حالت میں ان سے وصیت کب فرمائی؟

وارثوں کو مالدار چھوڑنا اس سے بہتر ہے کہ انہیں لوگوں کے رحم و کرم پر چھوڑا جائے۔

عامر بن سعد حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میری عیادت کے لیے تشریف لائے، اور اس وقت میں مکہ مکرمہ میں تھا، آپ اس جگہ مرنا ناپسند فرماتے تھے جہاں سے ہجرت کی ہو، ارشاد فرمایا۔ اللہ تعالیٰ ابن عفراء پر رحم فرمائے۔ میں عرض گزار ہوا۔ یا رسول اللہ! کیا میں اپنے تمام مال کی وصیت کر دوں؟ فرمایا: نہیں۔ عرض کیا: نصف کی؟ ارشاد فرمایا: نہیں۔ میں نے کہا: تہائی کی؟ فرمایا: تہائی کا ورنہ، لیکن تہائی انتہائی وصیت ہے۔ اگر تم اپنے وارثوں کو مالدار چھوڑ کر جاؤ تو یہ انہیں غریب چھوڑنے سے بہتر ہے کہ وہ لوگوں کے سامنے ہاتھ پھیلاتے پھریں۔ اور جو کچھ تم راہ خدا میں خرچ کرو، وہ صدقہ ہے یہاں تک کہ جو لقمہ اٹھا کر تم اپنی بیوی کے منہ میں دو وہ بھی صدقہ ہے۔ عنقریب اللہ تعالیٰ تمہیں بلند فرمائے گا تو بہت سے لوگ تم سے نفع اٹھائیں گے جبکہ بعض لوگ ضرر پائیں گے۔ ان دنوں آپ

رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ سَعْدٌ يَا رَسُولَ اللَّهِ ابْنُ أَخِي كَانَ عَهِدَ إِلَيَّ فِيهِ فَقَالَ عَبْدُ بْنُ زَمْعَةَ أَخِي وَابْنُ وَلِيدَةِ أَبِي فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هُوَ لَكَ يَا عَبْدُ بْنَ زَمْعَةَ الْوَلَدُ لِلْفِرَاشِ وَلِلْعَاهِرِ الْحَجَرُ ثُمَّ قَالَ لِسَوْدَةَ بِنْتِ زَمْعَةَ احْتَجِبِي مِنْهُ لِمَا رَأَى مِنْ شَبَهِهِ بِعُتْبَةَ فَمَا رَآهَا حَتَّى لَقِيَ اللَّهَ.

## بَابُ إِذَا أَوْمَأَ الْمَرِيضُ بِرَأْسِهِ إِشَارَةً بَيِّنَةً جَازَتْ.

١٩ - حَدَّثَنَا حَبَّانُ بْنُ أَبِي عَبَّادٍ حَدَّثَنَا هَمَّامٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ يَهُودِيًّا رَضَّ رَأْسَ جَارِيَةٍ بَيْنَ حَجَرَيْنِ فَقِيلَ لَهَا مَنْ فَعَلَ بِكِ أَفُلَانٌ حَتَّى سُمِّيَ الْيَهُودِيُّ فَأَوْمَأَتْ بِرَأْسِهَا فَجِيءَ بِهِ فَلَمْ يَزَلْ حَتَّى اعْتَرَفَ فَأَمَرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرُضَّ رَأْسُهُ بِالْحِجَارَةِ.

## بَابُ لَا وَصِيَّةَ لِوَارِثٍ

٢٠ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يُوسُفَ عَنْ وَرْقَاءَ عَنِ ابْنِ أَبِي نَجِيحٍ عَنْ عَطَاءٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ الْمَالُ لِلْوَلَدِ وَكَانَتِ الْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ فَنَسَخَ اللَّهُ مِنْ ذَلِكَ مَا أَحَبَّ فَجَعَلَ لِلذَّكَرِ مِثْلَ حَظِّ الْأُنْثَيَيْنِ وَجَعَلَ لِلْأَبَوَيْنِ لِكُلِّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا السُّدُسَ وَجَعَلَ لِلْمَرْأَةِ الثُّمُنَ وَالرُّبُعَ وَلِلزَّوْجِ الشَّطْرَ وَالرُّبُعَ.

## بَابُ الصَّدَقَةِ عِنْدَ الْمَوْتِ

٢١ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ حَدَّثَنَا أَبُو أُسَامَةَ عَنْ سُفْيَانَ عَنْ عُمَارَةَ عَنْ أَبِي زُرْعَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَجُلٌ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

رسول اللہ کی بارگاہ میں لے گئے۔ حضرت سعد نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ یہ میرے بھائی کا بیٹا ہے اور اس کے بارے میں انہوں نے مجھ سے عہد لیا تھا۔ عبد بن زمعہ نے کہا کہ یہ میرے باپ کی لونڈی کا بیٹا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اے عبد بن زمعہ! یہ تمہارا ہے کیونکہ صاحب فراش کے لیے بیٹا اور بدکار کے لیے پتھر ہیں۔ پھر آپ نے ام المؤمنین سودہ بنت زمعہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا اس لڑکے سے پردہ کرو کیونکہ آپ نے اس لڑکے کی عتبہ سے مشابہت ملاحظہ فرمائی تھی۔ پس اس لڑکے نے حضرت ام المؤمنین کو تاحیات نہیں دیکھا۔

## مریض اپنے سر سے کوئی واضح اشارہ کرے تو قابل اعتبار ہوگا۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک یہودی نے ایک لڑکی کا سر پتھروں کے درمیان میں رکھ کر کچل دیا۔ اس لڑکی سے پوچھا گیا کہ تیرے ساتھ یہ سلوک کس نے کیا ہے کیا فلاں نے؟ اسی طرح باری باری نام لیتے گئے یہاں تک کہ جب اس یہودی کا نام لیا گیا تو لڑکی نے اپنے سر کے ساتھ اثبات کا اشارہ کیا۔ اس یہودی کو لایا گیا اور پوچھنے پر اس نے اقرار کر لیا۔ نبی کریم نے حکم فرمایا کہ اس کا سر بھی پتھر سے کچل دیا جائے۔

## وارث کے لیے وصیت کرنا درست نہیں۔

ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ابتدائے اسلام کے متعلق مدت میں مال اولاد کا حق ہوتا تھا اور والدین کے لیے وصیت کی جاتی تھی۔ پس اللہ تعالیٰ نے اس میں سے جو چاہا منسوخ فرما دیا اور ایک مرد کا دو عورتوں کے برابر حصہ مقرر فرما دیا اور ماں باپ میں سے ہر ایک کو چھٹا حصہ دلوایا۔ بیوی کا حق آٹھواں حصہ اولاد ہونے کی صورت میں اور چوتھائی دیا جبکہ خاوند کا نصف اور اولاد ہونے کی صورت میں چوتھائی مقرر فرمایا۔

## مرتے وقت کی خیرات

ابو زرعہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں وہ فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے دریافت کیا یا رسول اللہ کونسی خیرات افضل ہے؟ فرمایا اس وقت کی

٢٧. حدثنا قتيبة بن سعيد حدثنا أبو عوانة عن قتادة عن أنس أن النبي صلى الله عليه وسلم رأى رجلا يسوق بدنة فقال له اركبها فقال يا رسول الله إنها بدنة فقال في الثالثة أو في الرابعة اركبها ويلك أو ويحك.

٢٨. حدثنا إسماعيل حدثنا مالك عن أبي الزناد عن الأعرج عن أبي هريرة أن رسول الله صلى الله عليه وسلم رأى رجلا يسوق بدنة فقال اركبها قال يا رسول الله إنها بدنة قال اركبها ويلك في الثانية أو في الثالثة.

**باب إذا وقف شيئا فلم يدفعه إلى غيره فهو جائز لأن عمر أوقف وقال لا جناح على من وليه أن يأكل ولم يخص إن وليه عمر أو غيره قال النبي صلى الله عليه وسلم لأبي طلحة أرى أن تجعلها في الأقربين فقال أفعل فقسمها في أقاربه وبني عمه.**

**باب إذا قال داري صدقة لله ولم يبين للفقراء أو غيرهم فهو جائز ويضعها في الأقربين أو حيث أراد قال النبي صلى الله عليه وسلم لأبي طلحة حين قال أحب أموالي إلي بيرحاء وإنها صدقة لله فأجاز النبي صلى الله عليه وسلم ذلك وقال بعضهم لا يجوز حتى يبين لمن والأول أصح.**

**باب إذا قال أرضي أو بستاني صدقة عن أمي فهو جائز وإن لم يبين لمن ذلك.**

٢٩. حدثنا محمد أخبرنا مخلد بن يزيد

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ایک آدمی کو دیکھا جو اپنے اونٹ کو ہانک کر لیے جا رہا تھا، آپ نے اس سے فرمایا، سوار ہو جاؤ۔ وہ عرض گزار ہوا، یا رسول اللہ یہ قربانی کا اونٹ ہے، آپ نے تیسری یا چوتھی دفعہ فرمایا، سوار ہو جا تیرے لیے خرابی ہے یا تجھ پر افسوس ہے۔

اعرج، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو دیکھا جو قربانی کے اونٹ کو ہانک کر لیے جا رہا تھا آپ نے فرمایا سوار ہو جا، اس نے جواب دیا، یا رسول اللہ! یہ تو قربانی کا اونٹ ہے، آپ نے دوسری یا تیسری مرتبہ فرمایا سوار ہو جا تیرے لیے خرابی ہے۔

اگر وقف کرنے والا اس مال کو دوسرے کے سپرد نہ کرے تب بھی جائز ہے کیونکہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک چیز وقف کی اور فرمایا کہ متولی پر اس چیز میں سے کھانے کا کوئی ڈر نہیں اور اس کی تخصیص بھی نہیں کہ اس کا متولی عمر ہو یا کوئی دوسرا، نبی کریم نے حضرت ابو طلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا میرے خیال میں تم یہ باغ اپنے قریبی رشتہ داروں میں تقسیم کر دو، وہ عرض گزار ہوئے میں ایسا ہی کروں گا۔ پس اسے اپنے اقارب اور چچا زاد بھائیوں میں تقسیم کر دیا۔

جب کوئی کہے کہ میرا گھر اللہ کے لیے صدقہ ہے اور یہ ذکر نہ کرے کہ فقیروں کے لیے ہے یا دوسروں کے لیے، تب بھی جائز ہے اور وہ رشتہ داروں کو یا جسے چاہیں دینے کا ارادہ ہو، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابو طلحہ رضی اللہ عنہ سے فرمایا، جبکہ انہوں نے بارگاہ رسالت میں یہ عرض کیا تھا کہ مجھے اپنے اموال میں سے بیرحا باغ زیادہ پسند ہے اور وہ اللہ کے لیے صدقہ ہے، پس نبی کریم نے اسکی اجازت دیدی اور بعض حضرات کا قول ہے کہ وقف جائز نہیں جب تک نہ بتا دیا جائے کہ کس کے لیے وقف کر رہا ہے لیکن پہلا قول زیادہ صحیح ہے۔

جب کوئی یہ کہے کہ میری زمین یا میرا باغ میری والدہ کی طرف سے صدقہ ہے تو جائز ہے اگرچہ یہ ظاہر نہ کرے کہ کس کے لیے وقف کر رہا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ

قَالَ وَكَانَ مِنْهُمْ أُبَيٌّ وَحَسَّانُ قَالَ وَبَاعَ حَسَّانُ حِصَّتَهُ مِنْهُ مِنْ مُعَاوِيَةَ فَقِيلَ لَهُ تَبِيعُ صَدَقَةَ أَبِي طَلْحَةَ فَقَالَ أَلَا أَبِيعُ صَاعًا مِنْ تَمْرٍ بِصَاعٍ مِنْ دَرَاهِمَ قَالَ وَكَانَتْ تِلْكَ الْحَدِيقَةُ فِي مَوْضِعِ قَصْرِ بَنِي حُدَيْلَةَ الَّذِي بَنَاهُ مُعَاوِيَةُ.

بَابُ ٢٦ قَوْلِ اللهِ تَعَالَى وَإِذَا حَضَرَ الْقِسْمَةَ أُولُو الْقُرْبَى وَالْيَتَامَى وَالْمَسَاكِينُ فَارْزُقُوهُمْ مِنْهُ

٣١ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْفَضْلِ أَبُو النُّعْمَانِ حَدَّثَنَا أَبُو عَوَانَةَ عَنْ أَبِي بِشْرٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ إِنَّ نَاسًا يَزْعُمُونَ أَنَّ هَذِهِ الْآيَةَ نُسِخَتْ وَلَا وَاللهِ مَا نُسِخَتْ وَلَكِنَّهَا مِمَّا تَهَاوَنَ النَّاسُ هُمَا وَالِيَانِ وَالٍ يَرِثُ وَذَاكَ الَّذِي يَرْزُقُ وَوَالٍ لَا يَرِثُ فَذَاكَ الَّذِي يَقُولُ بِالْمَعْرُوفِ يَقُولُ لَا أَمْلِكُ لَكَ أَنْ أُعْطِيَكَ.

بَابُ ٢٧ مَا يُسْتَحَبُّ لِمَنْ يُتَوَفَّى فُجَاءَةً أَنْ يَتَصَدَّقُوا عَنْهُ وَقَضَاءِ النُّذُورِ عَنِ الْمَيِّتِ.

٣٢ - حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ قَالَ حَدَّثَنِي مَالِكٌ عَنْ هِشَامٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ أَنَّ رَجُلًا قَالَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ أُمِّي افْتُلِتَتْ نَفْسُهَا وَأُرَاهَا لَوْ تَكَلَّمَتْ تَصَدَّقَتْ أَفَأَتَصَدَّقُ عَنْهَا قَالَ نَعَمْ تَصَدَّقْ عَنْهَا.

٣٣ - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ يُوسُفَ أَخْبَرَنَا مَالِكٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ عُبَيْدِ اللهِ بْنِ عَبْدِ اللهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ سَعْدَ بْنَ عُبَادَةَ اسْتَفْتَى رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ إِنَّ أُمِّي مَاتَتْ وَعَلَيْهَا نَذْرٌ فَقَالَ اقْضِهِ عَنْهَا.

بَابُ ٢٨ الْإِشْهَادِ فِي الْوَقْفِ وَالصَّدَقَةِ.

اقارب میں تقسیم کر دو پس ابو طلحہ نے اسے اپنے عزیزوں اور قریبی رشتہ داروں میں تقسیم کر دیا۔ راوی کا بیان ہے کہ ان میں حضرت ابی اور حضرت حسان بھی ہیں۔ راوی فرماتے ہیں کہ حضرت حسان نے اس میں سے اپنا حصہ حضرت معاویہ کو فروخت کر دیا۔ ان سے کہا گیا کہ آپ حضرت ابو طلحہ کے صدقہ کو بیچ رہے ہو؟ انہوں نے جواب دیا کہ میں ایک صاع کھجور کو ایک صاع دراہم کے بدلے کیوں نہ بیچوں۔ راوی کا بیان ہے کہ وہ باغ قصر بنی حدیلہ کی جگہ تھا۔

## آیت وَاِذَا حَضَرَ الْقِسْمَۃَ کی تفسیر

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ بعض لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ اس آیت (سورۃ النساء، آیت ۸) کا حکم منسوخ ہو گیا ہے، حالانکہ خدا کی قسم یہ حکم منسوخ نہیں ہوا بلکہ وہ لوگ اس پر عمل کرنے میں سستی کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ بات درحقیقت یہ ہے کہ عزیز دو قسم کے ہوتے ہیں، ایک وہ جو وارث ہیں یہی وہ ہیں جنہیں ان کا حق ملنا چاہیے اور دوسرے وہ جو وارث نہیں ہیں یا وراثت کے متعلق حکم خداوندی ہے کہ ان سے معقول بات کرو، ان سے کہہ دینا چاہیے کہ انہیں کچھ دینے کا مجھے اختیار نہیں ہے۔

## میت کی طرف سے خیرات کرنے اور اس کی نذر پوری کرنے کا استحباب۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ ایک شخص بارگاہ رسالت میں عرض گزار ہوا کہ میری والدہ محترمہ کا اچانک انتقال ہو گیا ہے، اگر انہیں مہلت گویائی حاصل رہتی تو خیرات کرتیں۔ پس کیا میں ان کی جانب سے خیرات کر سکتا ہوں؟ فرمان رسالت ہوا، ہاں ان کی جانب سے خیرات کرو۔

عبید اللہ بن عبداللہ، حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے فتویٰ پوچھا اور عرض کیا کہ میری والدہ محترمہ کا انتقال ہو گیا ہے اور ان کے ذمے ایک منت کا پورا کرنا باقی ہے۔ ارشاد فرمایا کہ تم ان کی طرف سے پوری کرو۔

## وقف اور صدقہ پر گواہ بنانا۔

أُشْهِدُكَ أَنِّي قَدْ تَصَدَّقْتُ عَنْهَا.

## بَابٌ إِذَا أَوْقَفَ جَمَاعَةٌ أَرْضًا مُشَاعًا فَهُوَ جَائِزٌ

٤٢ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ عَنْ أَبِي التَّيَّاحِ عَنْ أَنَسٍ قَالَ أَمَرَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِبِنَاءِ الْمَسْجِدِ فَقَالَ يَا بَنِي النَّجَّارِ ثَامِنُونِي بِحَائِطِكُمْ هَذَا قَالُوا لَا وَاللهِ لَا نَطْلُبُ ثَمَنَهُ إِلَّا إِلَى اللهِ.

## بَابُ الْوَقْفِ كَيْفَ يُكْتَبُ.

٤٣ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ زُرَيْعٍ حَدَّثَنَا ابْنُ عَوْنٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ أَصَابَ عُمَرُ بِخَيْبَرَ أَرْضًا فَأَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَصَبْتُ أَرْضًا لَمْ أُصِبْ مَالًا قَطُّ أَنْفَسَ مِنْهُ فَكَيْفَ تَأْمُرُنِي بِهِ قَالَ إِنْ شِئْتَ حَبَّسْتَ أَصْلَهَا وَتَصَدَّقْتَ بِهَا فَتَصَدَّقَ عُمَرُ أَنَّهُ لَا يُبَاعُ أَصْلُهَا وَلَا يُوهَبُ وَلَا يُورَثُ فِي الْفُقَرَاءِ وَالْقُرْبَى وَالرِّقَابِ وَفِي سَبِيلِ اللهِ وَالضَّيْفِ وَابْنِ السَّبِيلِ لَا جُنَاحَ عَلَى مَنْ وَلِيَهَا أَنْ يَأْكُلَ مِنْهَا بِالْمَعْرُوفِ أَوْ يُطْعِمَ صَدِيقًا غَيْرَ مُتَمَوِّلٍ فِيهِ.

## بَابُ الْوَقْفِ لِلْغَنِيِّ وَالْفَقِيرِ وَالضَّيْفِ

٤٤ حَدَّثَنَا أَبُو عَاصِمٍ حَدَّثَنَا ابْنُ عَوْنٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ عُمَرَ وَجَدَ مَالًا بِخَيْبَرَ فَأَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَخْبَرَهُ قَالَ إِنْ شِئْتَ تَصَدَّقْتَ بِهَا فَتَصَدَّقَ بِهَا فِي الْفُقَرَاءِ وَالْمَسَاكِينِ وَذِي الْقُرْبَى وَالضَّيْفِ.

## بَابُ وَقْفِ الْأَرْضِ لِلْمَسْجِدِ

٤٥ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ حَدَّثَنَا عَبْدُ الصَّمَدِ قَالَ سَمِعْتُ

---

طرف سے خیرات کرتا ہوں۔

### مشترک زمین کو وقف کرنا بھی جائز ہے جبکہ اجتماعی طور پر ہو۔

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مسجد نبوی تعمیر کرنے کا حکم دیا اور ارشاد فرمایا اے بنی نجار! تم اپنے باغ کا سودا کر کے مجھ سے قیمت لے لو، وہ باغ کی جگہ مسجد کے لیے مطلوب تھی۔ وہ عرض گزار ہوئے، خدا کی قسم! اس کی قیمت ہم نہیں لیں گے مگر اللہ تعالیٰ سے۔

### وقف کی رسید کس طرح لکھی جائے۔

نافع حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے راوی ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خیبر میں ایک قطعہ زمین ملا ہوا ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہو کر عرض گزار ہوئے کہ مجھے ایک ایسی زمین ملی ہے کہ ایسا عمدہ مال مجھے کبھی حاصل نہیں ہوا۔ آپ اس کے بارے میں کیا فرماتے ہیں، ارشاد فرمایا اگر تم چاہو تو اس کی اپنی ملکیت رکھو اور اس کا منافع صدقہ کرو۔ تو انہوں نے اسی طرح اسے خیرات کر دیا کہ اصل زمین نہ فروخت ہوگی نہ کسی کو ہبہ ہوگی اور نہ کسی کو میراث میں ملے گی اور اس کی آمدنی فقراء، قرابت داروں، گردن چھڑانے والوں، مسافروں اور مہمانوں کے لیے ہے۔ انتظام کرنے والے کے لیے گناہ نہیں ہے اگر وہ بھی حسب ضرورت کھالے یا اپنے کسی غریب دوست کو کھلائے۔

### غنی، فقیر اور مہمان پر وقف کرنا۔

نافع حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خیبر میں ایک زمین ہاتھ آئی تو نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہو کر اس کا ذکر کیا، آپ نے ارشاد فرمایا اگر تم چاہو تو اسے فقراء، مساکین، رشتہ داروں اور مہمانوں پر وقف کر دو۔

### مسجد کے لیے زمین وقف کرنا۔

ابو التیاح، حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

عَنْ سَمُرَةَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَأَيْتُ اللَّيْلَةَ رَجُلَيْنِ أَتَيَانِي فَصَعِدَا بِي الشَّجَرَةَ فَأَدْخَلَانِي دَارًا هِيَ أَحْسَنُ وَأَفْضَلُ لَمْ أَرَ قَطُّ أَحْسَنَ مِنْهَا قَالَا أَمَّا هٰذِهِ الدَّارُ فَدَارُ الشُّهَدَاءِ.

کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: آج رات میں نے دو آدمی دیکھا، جو میرے پاس آئے پھر مجھے لے کر ایک درخت پر چڑھ گئے پھر ایک گھر میں داخل ہوئے کہ جس سے خوبصورت اور عمدہ گھر میں نے دیکھا نہیں ہے۔ دونوں نے کہا: یہ شہیدوں کا گھر ہے۔

## بَابُ الْغَدْوَةِ وَالرَّوْحَةِ فِي سَبِيلِ اللهِ وَقَابُ قَوْسِ أَحَدِكُمْ مِنَ الْجَنَّةِ.

## صبح و شام اللہ کی راہ میں نکلنا اور جنت میں کمان کے برابر جگہ مل جانا۔

۶۰۔ حَدَّثَنَا مُعَلَّى بْنُ أَسَدٍ حَدَّثَنَا وُهَيْبٌ حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَغَدْوَةٌ فِي سَبِيلِ اللهِ أَوْ رَوْحَةٌ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا.

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ کی راہ میں صبح سے دوپہر تک یا دوپہر سے شام تک نکلنا دنیا و مافیہا سے بہتر ہے۔

۶۱۔ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ الْمُنْذِرِ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ فُلَيْحٍ قَالَ حَدَّثَنِي أَبِي عَنْ هِلَالِ بْنِ عَلِيٍّ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ أَبِي عَمْرَةَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَقَابُ قَوْسٍ فِي الْجَنَّةِ خَيْرٌ مِمَّا تَطْلُعُ عَلَيْهِ الشَّمْسُ وَتَغْرُبُ وَقَالَ لَغَدْوَةٌ أَوْ رَوْحَةٌ فِي سَبِيلِ اللهِ خَيْرٌ مِمَّا تَطْلُعُ عَلَيْهِ الشَّمْسُ وَتَغْرُبُ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ جنت میں کمان[1] کے برابر جگہ دنیا کی ان تمام چیزوں سے بہتر ہے۔ جن پر سورج طلوع اور غروب ہوتا ہے۔ اور فرمایا کہ اللہ کی راہ میں صبح یا شام کو نکلنا بھی ان تمام چیزوں سے بہتر ہے جن پر سورج طلوع اور غروب ہوتا ہے۔

۶۲۔ حَدَّثَنَا قَبِيصَةُ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ أَبِي حَازِمٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الرَّوْحَةُ وَالْغَدْوَةُ فِي سَبِيلِ اللهِ أَفْضَلُ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا.

حضرت سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ کی راہ میں کچھ دیر صبح یا شام کو نکلنا دنیا و مافیہا سے افضل ہے۔

## بَابُ الْحُورِ الْعِينِ وَصِفَتِهِنَّ يُحَارُ فِيهَا الطَّرْفُ شَدِيدَةُ سَوَادِ الْعَيْنِ شَدِيدَةُ بَيَاضِ الْعَيْنِ وَزَوَّجْنَاهُمْ أَنْكَحْنَاهُمْ.

حورِ عین کیا ہیں اور ان کی صفات۔ جنہیں دیکھ کر آنکھ حیرت زدہ ہو جائے گی۔ ان کی آنکھوں کی سیاہی بہت تیز ہوگی اور اسی طرح سفیدی بھی۔ ان کے متعلق جو قرآن کریم میں زوجناہم کا لفظ آیا ہے۔ اس سے مراد انکحناہم ہے یعنی ہم نے ان کا نکاح کر دیا ہے۔

---

۶۳۔ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ عَمْرٍو حَدَّثَنَا أَبُو إِسْحَاقَ عَنْ حُمَيْدٍ قَالَ سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا مِنْ عَبْدٍ يَمُوتُ لَهُ عِنْدَ اللهِ خَيْرٌ يَسُرُّهُ أَنْ يَرْجِعَ إِلَى الدُّنْيَا وَأَنَّ لَهُ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا إِلَّا الشَّهِيدَ لِمَا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ کوئی بندہ ایسا نہیں جسے مرنے کے بعد اللہ تعالیٰ کے پاس بھلی جگہ ملے اور پھر بھی دنیا میں واپس لوٹنا پسند کرے، خواہ اسے دنیا و مافیہا سب کچھ دے دیا جائے سوائے شہید کے کیونکہ وہ شہادت کی فضیلت۔

---

[1] لمبائی کا پیمانہ ہے۔

يَرَى مِنْ فَضْلِ الشَّهَادَةِ فَإِنَّهُ يَسُرُّهُ أَنْ يَرْجِعَ إِلَى الدُّنْيَا فَيُقْتَلَ مَرَّةً أُخْرَى وَسَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَرَوْحَةٌ فِي سَبِيلِ اللهِ أَوْ غَدْوَةٌ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا وَلَقَابُ قَوْسِ أَحَدِكُمْ مِنَ الْجَنَّةِ أَوْ مَوْضِعُ قِيدٍ يَعْنِي سَوْطَهُ خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا وَلَوْ أَنَّ امْرَأَةً مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ اطَّلَعَتْ إِلَى أَهْلِ الْأَرْضِ لَأَضَاءَتْ مَا بَيْنَهُمَا وَلَمَلَأَتْهُ رِيحًا وَلَنَصِيفُهَا عَلَى رَأْسِهَا خَيْرٌ مِنَ الدُّنْيَا وَمَا فِيهَا.

**بَابُ تَمَنِّي الشَّهَادَةِ.**

٢٤ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ أَخْبَرَنِي سَعِيدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ رض قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ لَوْلَا أَنَّ رِجَالًا مِنَ الْمُؤْمِنِينَ لَا تَطِيبُ أَنْفُسُهُمْ أَنْ يَتَخَلَّفُوا عَنِّي وَلَا أَجِدُ مَا أَحْمِلُهُمْ عَلَيْهِ مَا تَخَلَّفْتُ عَنْ سَرِيَّةٍ تَغْزُو فِي سَبِيلِ اللهِ وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ لَوَدِدْتُ أَنِّي أُقْتَلُ فِي سَبِيلِ اللهِ ثُمَّ أُحْيَا ثُمَّ أُقْتَلُ ثُمَّ أُحْيَا ثُمَّ أُقْتَلُ ثُمَّ أُحْيَا ثُمَّ أُقْتَلُ.

٢٥ حَدَّثَنَا يُوسُفُ بْنُ يَعْقُوبَ الصَّفَّارُ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عُلَيَّةَ عَنْ أَيُّوبَ عَنْ حُمَيْدِ بْنِ هِلَالٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رض قَالَ خَطَبَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ أَخَذَ الرَّايَةَ زَيْدٌ فَأُصِيبَ ثُمَّ أَخَذَهَا جَعْفَرٌ فَأُصِيبَ ثُمَّ أَخَذَهَا عَبْدُ اللهِ بْنُ رَوَاحَةَ فَأُصِيبَ ثُمَّ أَخَذَهَا خَالِدُ بْنُ الْوَلِيدِ عَنْ غَيْرِ إِمْرَةٍ فَفُتِحَ لَهُ وَقَالَ مَا يَسُرُّنَا أَنَّهُمْ عِنْدَنَا قَالَ أَيُّوبُ أَوْ قَالَ مَا يَسُرُّهُمْ أَنَّهُمْ عِنْدَنَا وَعَيْنَاهُ تَذْرِفَانِ.

راہ خدا اور ثواب دیکھ چکا ہے۔ لہٰذا وہ چاہتا ہے کہ دنیا میں واپس جائے اور دوبارہ خدا کی راہ میں قتل ہو۔ میں نے حضرت انس بن مالک سے سنا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ صبح یا شام کو اللہ کی راہ میں کچھ دیر نکلنا دنیا و مافیہا سے بہتر ہے اور تم میں سے کسی کو کمان کے برابر یا اتنی جگہ مل جائے جس میں کوڑا رکھا جا سکے، تو وہ دنیا و مافیہا سے بہتر ہے۔ اگر جنت کی کوئی عورت (جنتی) اہل زمین کی طرف جھانکے تو زمین و آسمان کی درمیانی فضا جگمگا اٹھے اور خوشبو سے بس جائے اور جنتی کے سر کا دوپٹہ دنیا و مافیہا سے بہتر ہے۔

**شہادت کی آرزو کرنا۔** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں میری جان ہے اگر مسلمان اس بات کو ناپسند نہ کرتے کہ میں جہاد میں چلا جاؤں اور وہ مجھ سے پیچھے رہ جائیں اور میرے پاس نہیں ہے کہ ساتھ رکھنے کی خاطر سب کو سوار کر دوں، اگر اس بات کا خیال نہ ہوتا تو میں کسی سریہ سے پیچھے نہ رہتا اور ہمیشہ خدا کی راہ میں جہاد کرتا رہتا۔ مجھے قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں میری جان ہے میری تو یہ خواہش ہے کہ میں اللہ کی راہ میں قتل کر دیا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں، پھر قتل کر دیا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں، پھر قتل کر دیا جاؤں۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خطبہ دیتے ہوئے (غزوہ موتہ کے روز) فرمایا تب لشکر اسلام کا جھنڈا زید نے سنبھالا تو انہیں شہید کر دیا گیا۔ پھر جعفر بن ابی طالب نے سنبھالا تو انہیں شہید کر دیا گیا۔ پھر عبداللہ بن رواحہ نے سنبھالا تو انہیں شہید کر دیا گیا۔ ان کے بعد خالد بن ولید نے بغیر اس کے کہ انہیں امیر لشکر بنایا جاتا جھنڈا سنبھال لیا، تو وہ فتح سے سرفراز ہوئے۔ اور آپ نے ارشاد فرمایا کہ ہم کو یہ بات پسند نہیں تھی کہ وہ ہمارے پاس رہتے۔ ایوب راوی فرماتے ہیں یا آپ نے فرمایا کیا یہ بات ان کے لیے باعث مسرت نہ تھی کہ وہ ہمارے پاس رہتے، اور یہ فرماتے ہوئے آپ کی چشمان مبارک اشکبار تھیں۔

الوَهَّابِ حَدَّثَنَا خَالِدٌ عَنْ عِكْرِمَةَ أَنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ
قَالَ لَهُ وَلِعَلِيِّ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ ائْتِيَا أَبَا سَعِيدٍ فَاسْمَعَا
مِنْ حَدِيثِهِ، فَأَتَيْنَاهُ وَهُوَ وَأَخُوهُ فِي حَائِطٍ لَهُمَا
يَسْقِيَانِهِ، فَلَمَّا رَآنَا جَاءَ فَاحْتَبَى وَجَلَسَ فَقَالَ
كُنَّا نَنْقُلُ لَبِنَ الْمَسْجِدِ لَبِنَةً لَبِنَةً وَكَانَ عَمَّارٌ يَنْقُلُ
لَبِنَتَيْنِ لَبِنَتَيْنِ، فَمَرَّ بِهِ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ وَمَسَحَ عَنْ رَأْسِهِ الْغُبَارَ وَقَالَ وَيْحَ عَمَّارٍ تَقْتُلُهُ
الْفِئَةُ الْبَاغِيَةُ، عَمَّارٌ يَدْعُوهُمْ إِلَى اللَّهِ وَيَدْعُونَهُ إِلَى النَّارِ.

بَابُ ۲۳ الْغَسْلِ بَعْدَ الْحَرْبِ وَالْغُبَارِ.

٧٠ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدٌ أَخْبَرَنَا عَبْدَةُ عَنْ هِشَامِ بْنِ
عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ عَائِشَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
لَمَّا رَجَعَ يَوْمَ الْخَنْدَقِ وَوَضَعَ السِّلَاحَ وَاغْتَسَلَ فَأَتَاهُ
جِبْرِيلُ وَقَدْ عَصَبَ رَأْسَهُ الْغُبَارُ فَقَالَ وَضَعْتَ السِّلَاحَ
فَوَاللَّهِ مَا وَضَعْتُهُ، فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
فَأَيْنَ؟ قَالَ هَا هُنَا وَأَوْمَأَ إِلَى بَنِي قُرَيْظَةَ، قَالَتْ فَخَرَجَ
إِلَيْهِمْ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

بَابُ ۲۴ فَضْلِ قَوْلِ اللَّهِ تَعَالَى وَلَا تَحْسَبَنَّ
الَّذِينَ قُتِلُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتًا بَلْ أَحْيَاءٌ
عِنْدَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُونَ. فَرِحِينَ بِمَا آتَاهُمُ اللَّهُ
مِنْ فَضْلِهِ وَيَسْتَبْشِرُونَ بِالَّذِينَ لَمْ يَلْحَقُوا بِهِمْ
مِنْ خَلْفِهِمْ أَلَّا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ
يَسْتَبْشِرُونَ بِنِعْمَةٍ مِنَ اللَّهِ وَفَضْلٍ وَأَنَّ اللَّهَ
لَا يُضِيعُ أَجْرَ الْمُؤْمِنِينَ.

٧١ - حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ قَالَ حَدَّثَنِي
مَالِكٌ عَنْ إِسْحَاقَ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ أَبِي طَلْحَةَ عَنْ أَنَسِ
بْنِ مَالِكٍ قَالَ دَعَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
عَلَى الَّذِينَ قَتَلُوا أَصْحَابَ بِئْرِ مَعُونَةَ ثَلَاثِينَ
غَدَاةً عَلَى رِعْلٍ وَذَكْوَانَ وَعُصَيَّةَ عَصَتِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ
قَالَ أَنَسٌ أُنْزِلَ فِي الَّذِينَ قُتِلُوا بِبِئْرِ مَعُونَةَ قُرْآنٌ
قَرَأْنَاهُ ثُمَّ نُسِخَ بَعْدُ بَلِّغُوا قَوْمَنَا أَنْ قَدْ لَقِينَا

فرمایا کہ تم دونوں حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس جاؤ اور
ان سے حدیث کا سماع کرو۔ پس ہم دونوں ان کی خدمت میں حاضر
ہوئے جبکہ وہ اپنے بھائی کے ساتھ باغ کو پانی دے رہے تھے۔
جب انہوں نے ہمیں دیکھا تو ہمارے پاس تشریف لے آئے اور احتباء
کی حالت میں بیٹھ گئے۔ پھر فرمایا کہ جب مسجد نبوی کی تعمیر ہو رہی تھی تو ہم ایک
ایک اینٹ اٹھا لاتے تھے لیکن حضرت عمار رضی اللہ عنہ دو دو اینٹیں لاتے
تھے جب نبی کریم ان کے پاس سے گزرے تو ان کے سر کا غبار جھاڑتے ہوئے
فرمایا عمار کی اس حالت پر افسوس ہے کہ ان کو باغی گروہ قتل کرے گا۔

جنگ اور غبار آلودہ ہونے کے بعد غسل کرنا۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ جب
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جنگ خندق سے واپس ہوئے تو آپ نے
ہتھیار اتار دیے اور غسل فرمایا۔ فوراً حضرت جبرئیل علیہ السلام بارگاہ نبوی
میں حاضر ہوئے اور ان کا سر گرد و غبار سے اٹا ہوا تھا۔ پھر عرض گزار
ہوئے کہ آپ نے تو ہتھیار اتار دیے حالانکہ میں نے ابھی نہیں اتارے
پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اب ارادہ کدھر کا ہے؟ عرض
گزار ہوئے۔ ادھر کا اور بنی قریظہ کی جانب اشارہ کیا۔ حضرت عائشہ صدیقہ فرماتی

شہداء کی فضیلت۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ اور جو اللہ کی راہ
میں مارے گئے ہرگز انہیں مردہ خیال نہ کرنا۔ بلکہ وہ اپنے رب کے
پاس زندہ ہیں، روزی پاتے ہیں۔ اس پر خوش ہیں جو اللہ نے
انہیں اپنے فضل سے دیا اور خوشیاں مناتے ہیں اپنے
پچھلوں کی جو ابھی ان سے نہ ملے کہ ان پر نہ کچھ اندیشہ ہے نہ کچھ غم۔ خوشیاں
مناتے ہیں اللہ کی نعمت اور فضل کی اور یہ کہ اللہ ضائع نہیں کرتا
اجر ایمان والوں کا۔ (سورۂ آل عمران، آیت ۱۶۹ تا ۱۷۱)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ جن لوگوں
نے بئر معونہ والوں کو شہید کیا تھا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے
ان کی تباہی کے لیے تیس روز تک دعا کی۔ وہ قبیلہ رعل، ذکوان اور عصیہ
کے لوگ تھے جنہوں نے اللہ اور رسول کی نافرمانی کی تھی۔ حضرت
انس فرماتے ہیں کہ شہداء بئر معونہ کے بارے میں قرآن کریم
کی آیت نازل ہوئی تھی جس کی ہم تلاوت کیا کرتے تھے، پھر بعد
میں وہ منسوخ ہو گئی۔ وہ آیت یہ ہے۔ بَلِّغُوا قَوْمَنَا أَنْ قَدْ

قِيلَ قُلْتُ لَا قَالَ فَهَلْ يَغْدِرُ قُلْتُ لَا وَنَحْنُ الْآنَ مِنْهُ
فِي مُدَّةٍ نَحْنُ نَخَافُ أَنْ يَغْدِرَ قَالَ أَبُو سُفْيَانَ وَلَمْ
يُمْكِنِّي كَلِمَةٌ أُدْخِلُ فِيهَا شَيْئًا أَنْتَقِصُهُ بِهِ لَا أَخَافُ
أَنْ تُؤْثَرَ عَنِّي غَيْرُهَا قَالَ فَهَلْ قَاتَلْتُمُوهُ أَوْ
قَاتَلَكُمْ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ فَكَيْفَ كَانَتْ حَرْبُهُ وَحَرْبُكُمْ
قُلْتُ كَانَتْ دُوَلًا وَسِجَالًا يُدَالُ عَلَيْنَا الْمَرَّةَ وَ
نُدَالُ عَلَيْهِ الْأُخْرَى قَالَ فَمَاذَا يَأْمُرُكُمْ قَالَ
يَأْمُرُنَا أَنْ نَعْبُدَ اللّٰهَ وَحْدَهُ لَا نُشْرِكُ بِهِ شَيْئًا
وَيَنْهَانَا عَمَّا كَانَ يَعْبُدُ آبَاؤُنَا وَيَأْمُرُنَا بِالصَّلٰوةِ
وَالصَّدَقَةِ وَالْعَفَافِ وَالْوَفَاءِ بِالْعَهْدِ وَأَدَاءِ
الْأَمَانَةِ فَقَالَ لِتَرْجُمَانِهِ حِينَ قُلْتُ ذٰلِكَ لَهُ
قُلْ لَهُ إِنِّي سَأَلْتُكَ عَنْ نَسَبِهِ فِيكُمْ فَزَعَمْتَ
أَنَّهُ ذُو نَسَبٍ وَكَذٰلِكَ الرُّسُلُ تُبْعَثُ فِي نَسَبِ
قَوْمِهَا وَسَأَلْتُكَ هَلْ قَالَ أَحَدٌ مِنْكُمْ هٰذَا الْقَوْلَ
قَبْلَهُ فَزَعَمْتَ أَنْ لَا فَقُلْتُ لَوْ كَانَ أَحَدٌ مِنْكُمْ
قَالَ هٰذَا الْقَوْلَ قَبْلَهُ قُلْتُ رَجُلٌ يَأْتَمُّ
بِقَوْلٍ قَدْ قِيلَ قَبْلَهُ وَسَأَلْتُكَ هَلْ كُنْتُمْ تَتَّهِمُونَهُ
بِالْكَذِبِ قَبْلَ أَنْ يَقُولَ مَا قَالَ فَزَعَمْتَ أَنْ
لَا فَعَرَفْتُ أَنَّهُ لَمْ يَكُنْ لِيَدَعَ الْكَذِبَ
عَلَى النَّاسِ وَيَكْذِبَ عَلَى اللّٰهِ وَسَأَلْتُكَ هَلْ
كَانَ مِنْ آبَائِهِ مِنْ مَلِكٍ فَزَعَمْتَ أَنْ لَا فَقُلْتُ
لَوْ كَانَ مِنْ آبَائِهِ مَلِكٌ قُلْتُ يَطْلُبُ مُلْكَ آبَائِهِ

پوچھا کیا اس کے آباؤ اجداد میں سے کوئی بادشاہ ہوا ہے؟ میں
نے جواب دیا نہیں۔ پوچھا کیا اس کی پیروی کرنے والے قوم کے
سردار ہیں یا کمزور لوگ؟ میں نے جواب دیا ہیں تو کمزور لوگ ہیں۔
پوچھا ان کی تعداد بڑھ رہی ہے یا گھٹتی ہے؟ میں نے جواب دیا کہ
بڑھتے ہی جا رہے ہیں۔ پوچھا کیا کوئی شخص اس کے دین میں داخل
ہونے کے بعد ناراض ہو کر واپس اپنے دین میں آیا ہے؟ میں نے
جواب دیا کوئی نہیں۔ پوچھا کیا وہ وعدہ خلافی کرتا ہے؟ میں نے
جواب دیا نہیں اور ہمارا ان کے ساتھ لڑائی نہ کرنے کا ایک مدت
مقرر ہے لیکن ہمیں وعدہ خلافی کا اندیشہ ہے۔ ابوسفیان نے کہا
کہ اس کے علاوہ میرے لیے ایک جملہ کا بھی شامل کرنا ممکن نہ
تھا کیونکہ مجھے ڈر تھا کہ ساتھی مجھے جھوٹا کر دیں گے۔ پوچھا کیا کبھی تم
نے اس سے یا اس نے تم سے لڑائی کی ہے؟ میں نے جواب دیا
ہاں۔ پوچھا تو تمہاری اور اس کی لڑائی کا انجام کیا ہوتا تھا؟ میں
نے جواب دیا لڑائی تو ڈول کی طرح ہے۔ کبھی کبھی وہ ہم پر غلبہ
پا لیتے ہیں کبھی ہم ان پر۔ پوچھا وہ تمہیں کن باتوں کا حکم دیتا ہے؟
میں نے جواب دیا وہ ہمیں حکم دیتا ہے کہ ہم صرف ایک خدا کی عبادت
کریں اور اس کے ساتھ ہم کسی کو شریک نہ کریں اور جن کو ہمارے
آباؤ اجداد پوجتے تھے ان کی پرستش سے ہمیں منع کرتا ہے اور
ہمیں نماز پڑھنے، صدقہ دینے، پرہیزگاری اور عہد پورا کرنے
اور امانت ادا کرنے کی تلقین کرتا ہے۔ شاہ (ہرقل) نے
اپنے ترجمان سے کہا، جب میں یہ سب کچھ بیان کر چکا، کہ اس سے
کہو: میں نے تم سے اس کے نسب کی بابت پوچھا تو تم نے بتایا

وَسَأَلْتُكَ أَشْرَافُ النَّاسِ يَتَّبِعُونَهُ
أَمْ ضُعَفَاؤُهُمْ فَزَعَمْتَ أَنَّ ضُعَفَاءَهُمْ
اتَّبَعُوهُ وَهُمْ أَتْبَاعُ الرُّسُلِ وَسَأَلْتُكَ
هَلْ يَزِيدُونَ أَوْ يَنْقُصُونَ فَزَعَمْتَ أَنَّهُمْ
يَزِيدُونَ وَكَذٰلِكَ الْإِيمَانُ حَتّٰى يَتِمَّ
وَسَأَلْتُكَ هَلْ يَرْتَدُّ أَحَدٌ سَخْطَةً لِدِينِهِ

کہ وہ ہم میں عالی نسب ہے اور ہر رسول اپنی قوم کے ایسے ہی
نسب میں مبعوث ہوا اور میں نے تم سے پوچھا کہ تم میں سے کیا
کسی نے پہلے بھی نبوت کا دعویٰ کیا ہے؟ (اگر ایسا ہوتا تو میں
کہہ دیتا کہ وہ اس بات میں اپنے پیشرو کی پیروی کر رہا ہے۔ اور میں
نے تم سے پوچھا کہ نبوت کا دعویٰ کرنے سے پہلے کیا تم نے اسے
جھوٹ بولتے دیکھا ہے؟ اس کا تم نے نفی میں جواب دیا تو میں نے

۲۰۳۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ حَدَّثَنَا إِسْمٰعِيْلُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ حُمَيْدٍ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ ابْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ عَنْ حُمَيْدٍ عَنْ أَنَسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى خَيْبَرَ فَجَاءَهَا لَيْلًا وَكَانَ إِذَا جَاءَ قَوْمًا بِلَيْلٍ لَا يُغِيْرُ عَلَيْهِمْ حَتّٰى يُصْبِحَ فَلَمَّا أَصْبَحَ خَرَجَتْ يَهُوْدُ بِمَسَاحِيْهِمْ وَمَكَاتِلِهِمْ فَلَمَّا رَأَوْهُ قَالُوْا مُحَمَّدٌ وَاللّٰهِ مُحَمَّدٌ وَالْخَمِيْسُ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اللّٰهُ أَكْبَرُ خَرِبَتْ خَيْبَرُ إِنَّا إِذَا نَزَلْنَا بِسَاحَةِ قَوْمٍ فَسَاءَ صَبَاحُ الْمُنْذَرِيْنَ.

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں ساتھ لے کر جہاد فرمایا۔ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے یہ بھی روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب خیبر کی جانب نکلے تو وہاں رات کے وقت پہنچے اور آپ جب رات کے وقت کسی قوم کے پاس پہنچتے تو صبح ہونے سے پہلے ان کے خلاف جہاد نہیں فرماتے تھے۔ صبح ہوئی تو بعض یہودی کسیاں اور ٹوکرے لے کر قلعہ سے باہر نکلے۔ جب انہوں نے آپ کو دیکھا تو چلائے محمد خدا کی قسم محمد اور فوج۔ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ اکبر کی صدا بلند فرمائی اور فرمایا۔ خیبر تباہ ہو گیا کیونکہ جب ہم قوم کے میدان میں جا اترتے ہیں تو ان کی صبح خرابی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔

۲۰۴۔ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ حَدَّثَنَا سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ أَنَّ أَبَا هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أُمِرْتُ أَنْ أُقَاتِلَ النَّاسَ حَتّٰى يَقُوْلُوْا لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ فَمَنْ قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ فَقَدْ عَصَمَ مِنِّيْ نَفْسَهُ وَمَالَهُ إِلَّا بِحَقِّهِ وَحِسَابُهُ عَلَى اللّٰهِ رَوَاهُ عُمَرُ وَابْنُ عُمَرَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ مجھے حکم ملا ہے کہ لوگوں سے اس وقت تک لڑوں جب تک وہ یہ نہ کہہ دیں کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں۔ پس جس نے لا الٰہ الا اللہ کہا اس نے اپنی جان اور اپنے مال کو مجھ سے بچا لیا مگر حق کے ساتھ اور اس کا حساب اللہ کے سپرد ہے۔ اس کو حضرت عمر اور حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے بھی نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کیا ہے۔

## بَابُ مَنْ أَرَادَ غَزْوَةً فَوَرّٰى بِغَيْرِهَا وَمَنْ أَحَبَّ الْخُرُوْجَ يَوْمَ الْخَمِيْسِ.

## لڑائی کا مقام ظاہر نہ کرنا اور جمعرات کو سفر کرنا۔

۲۰۵۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِيْ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ كَعْبِ بْنِ مَالِكٍ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ كَعْبٍ وَكَانَ قَائِدَ كَعْبٍ مِنْ بَنِيْهِ قَالَ سَمِعْتُ كَعْبَ بْنَ مَالِكٍ حِيْنَ تَخَلَّفَ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَمْ يَكُنْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُرِيْدُ غَزْوَةً إِلَّا وَرّٰى بِغَيْرِهَا.

حضرت کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اولاد میں حضرت عبداللہ بن کعب سرگروہ تھے انہوں نے حضرت کعب بن مالک کی زبانی سنا جب وہ رسول خدا سے پیچھے رہ گئے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب کسی کے خلاف جہاد کا ارادہ فرماتے تو اپنے اصلی نشانے کا اظہار نہیں فرمایا کرتے تھے۔

ابن عباس انطلق النبي صلى الله عليه وسلم من المدينة بخمس بقين من ذي القعدة وقدم مكة لأربع ليال خلون من ذي الحجة.

۲۰۸ ـ حدثنا عبد الله بن مسلمة عن مالك عن يحيى بن سعيد عن عمرة بنت عبد الرحمن أنها سمعت عائشة رضي الله عنها تقول خرجنا مع رسول الله صلى الله عليه وسلم لخمس ليال بقين من ذي القعدة ولا نرى إلا الحج فلما دنونا مكة أمر رسول الله صلى الله عليه وسلم من لم يكن معه هدي إذا طاف بالبيت وسعى بين الصفا والمروة أن يحل قالت عائشة فدخل علينا يوم النحر بلحم بقر فقلت ما هذا فقال نحر رسول الله صلى الله عليه وسلم عن أزواجه قال يحيى فذكرت هذا الحديث للقاسم بن محمد فقال أتتك والله بالحديث على وجهه.

کریب نے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم مدینہ منورہ سے ذی القعدہ کی پچیس تاریخ کو روانہ ہوئے اور مکہ معظمہ میں چار ذی الحجہ کو جلوہ افروز ہوئے تھے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا بیان ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ ذی القعدہ کی پچیس تاریخ کو نکلے اور ہمارا مقصد صرف حج کرنا تھا۔ جب ہم مکہ مکرمہ کے نزدیک پہنچے تو رسول خدا نے فرمایا کہ جس شخص کے پاس قربانی نہ ہو لیکن وہ کعبہ کا طواف اور صفا مروہ کے درمیان سعی کر چکا ہو، تو احرام کھول دے۔ حضرت عائشہ فرماتی ہیں کہ قربانی کے روز ہمارے پاس گائے کا گوشت لایا گیا۔ میں نے اس کے متعلق پوچھا تو بتایا گیا کہ رسول خدا نے اپنی ازواج مطہرات کی جانب سے گائے کی قربانی دی ہے۔ یحییٰ فرماتے ہیں کہ میں نے یہ حدیث حضرت قاسم بن محمد کو سنائی تو فرمایا خدا کی قسم انہوں نے تم سے یہ حدیث ٹھیک بیان کی ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پارہ — ۱۲

## بَابُ الْخُرُوجِ فِي رَمَضَانَ

۴۰۹۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللهِ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ حَدَّثَنِي الزُّهْرِيُّ عَنْ عُبَيْدِ اللهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا قَالَ خَرَجَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي رَمَضَانَ فَصَامَ حَتَّى بَلَغَ الْكَدِيدَ أَفْطَرَ قَالَ سُفْيَانُ قَالَ الزُّهْرِيُّ أَخْبَرَنِي عُبَيْدُ اللهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ وَسَاقَ الْحَدِيثَ.

## بَابُ التَّوْدِيعِ. وَقَالَ ابْنُ وَهْبٍ

أَخْبَرَنِي عَمْرٌو عَنْ بُكَيْرٍ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ أَنَّهُ قَالَ بَعَثَنَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي بَعْثٍ وَقَالَ لَنَا إِنْ لَقِيتُمْ فُلَانًا وَفُلَانًا لِرَجُلَيْنِ مِنْ قُرَيْشٍ سَمَّاهُمَا فَحَرِّقُوهُمَا بِالنَّارِ قَالَ ثُمَّ أَتَيْنَاهُ نُوَدِّعُهُ حِينَ أَرَدْنَا الْخُرُوجَ فَقَالَ إِنِّي كُنْتُ أَمَرْتُكُمْ أَنْ تُحَرِّقُوا فُلَانًا وَفُلَانًا بِالنَّارِ وَإِنَّ النَّارَ لَا يُعَذِّبُ بِهَا إِلَّا اللهُ فَإِنْ أَخَذْتُمُوهُمَا فَاقْتُلُوهُمَا.

## بَابُ السَّمْعِ وَالطَّاعَةِ لِلْإِمَامِ

۴۱۰۔ حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا يَحْيَى عَنْ عُبَيْدِ اللهِ قَالَ حَدَّثَنِي نَافِعٌ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَحَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ صَبَّاحٍ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ زَكَرِيَّا عَنْ عُبَيْدِ اللهِ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ السَّمْعُ وَالطَّاعَةُ حَقٌّ مَا لَمْ يُؤْمَرْ بِالْمَعْصِيَةِ فَإِذَا أُمِرَ بِمَعْصِيَةٍ فَلَا سَمْعَ وَلَا طَاعَةَ.

## بَابُ يُقَاتَلُ مِنْ وَرَاءِ الْإِمَامِ وَيُتَّقَى بِهِ

## رمضان شریف میں سفر کرنا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان شریف میں سفر پر نکلے، لیکن آپ نے روزہ رکھا اور کدید کے مقام پر پہنچ کر افطار فرمایا۔ سفیان، زہری، عبیداللہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے یہ پوری حدیث روایت کرتے ہیں۔

## الوداع کہنا اور ابن وہب کا قول ہے

سلیمان بن یسار، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں ایک مہم پر بھیجا کہ اگر تم قریش کے فلاں فلاں دو آدمیوں کو پاؤ تو انہیں پکڑ کر زندہ آگ میں جلا دینا۔ جب ہم نے جانے کا ارادہ کیا تو آپ کی بارگاہ میں حاضر ہوئے تاکہ آپ سے رخصت لائیں۔ تو ارشاد فرمایا۔ میں نے تم سے کہا تھا کہ فلاں فلاں کو آگ سے جلا دینا لیکن آگ کا عذاب اللہ تعالیٰ ہی دے گا۔ لہٰذا اگر تم انہیں پاؤ تو قتل کر دینا۔

## امام کی بات سننا اور اطاعت کرنا

نافع، حضرت ابن عمر، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں۔ محمد بن صباح، اسمٰعیل بن زکریا، عبیداللہ، نافع حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا امیر کی بات سننا اور اطاعت کرنا ضروری ہے جب تک وہ معصیت کا حکم نہ دے۔ اگر وہ کسی نافرمانی کا حکم دے تو نہ اس کی بات سنو اور نہ اس کی اطاعت کرو۔

## امام کے پیچھے لڑنا اور اس کے ذریعے پناہ مانگنا

وَلَمْ يَكُنْ لَنَا نَاضِحٌ غَيْرُهُ، قَالَ فَقُلْتُ: نَعَمْ، قَالَ: فَبِعْنِيهِ، فَبِعْتُهُ إِيَّاهُ عَلَى أَنَّ لِي فَقَارَ ظَهْرِهِ حَتَّى أَبْلُغَ الْمَدِينَةَ، قَالَ فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنِّي عَرُوسٌ، فَاسْتَأْذَنْتُهُ فَأَذِنَ لِي، فَتَقَدَّمْتُ النَّاسَ إِلَى الْمَدِينَةِ حَتَّى أَتَيْتُ الْمَدِينَةَ، فَلَقِيَنِي خَالِي فَسَأَلَنِي عَنِ الْبَعِيرِ، فَأَخْبَرْتُهُ بِمَا صَنَعْتُ فِيهِ، فَلَامَنِي، قَالَ: وَقَدْ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِي حِينَ اسْتَأْذَنْتُهُ: هَلْ تَزَوَّجْتَ بِكْرًا أَمْ ثَيِّبًا؟ فَقُلْتُ: تَزَوَّجْتُ ثَيِّبًا، فَقَالَ: هَلَّا تَزَوَّجْتَ بِكْرًا تُلَاعِبُهَا وَتُلَاعِبُكَ؟ قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، تُوُفِّيَ وَالِدِي أَوِ اسْتُشْهِدَ وَلِي أَخَوَاتٌ صِغَارٌ، فَكَرِهْتُ أَنْ أَتَزَوَّجَ مِثْلَهُنَّ، فَلَا تُؤَدِّبُهُنَّ وَلَا تَقُومُ عَلَيْهِنَّ، فَتَزَوَّجْتُ ثَيِّبًا لِتَقُومَ عَلَيْهِنَّ وَتُؤَدِّبَهُنَّ، قَالَ: فَلَمَّا قَدِمَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِينَةَ غَدَوْتُ عَلَيْهِ بِالْبَعِيرِ، فَأَعْطَانِي ثَمَنَهُ وَرَدَّهُ عَلَيَّ. قَالَ الْمُغِيرَةُ: هَذَا فِي قَضَائِنَا حَسَنٌ لَا نَرَى بِهِ بَأْسًا.

**بَابُ مَنْ غَزَا وَهُوَ حَدِيثُ عَهْدٍ بِعُرْسِهِ**

فِيهِ جَابِرٌ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

**بَابُ مَنِ اخْتَارَ الْغَزْوَ بَعْدَ الْبِنَاءِ**

فِيهِ أَبُو هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

**بَابُ مُبَادَرَةِ الْإِمَامِ عِنْدَ الْفَزَعِ**

حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ حَدَّثَنَا يَحْيَى عَنْ شُعْبَةَ حَدَّثَنِي قَتَادَةُ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ قَالَ: كَانَ بِالْمَدِينَةِ فَزَعٌ فَرَكِبَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

کیا تم اسے فروخت کرنا چاہتے ہو؟ میں نے شرم محسوس کی کیونکہ اس کے سوا میرے پاس کوئی اونٹ تھا بھی نہیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ پھر میں نے اثبات میں جواب دے دیا۔ فرمایا تم اسے ہمارے پاس بیچ دو۔ تو میں نے اس شرط پر بیچ دیا کہ مدینہ منورہ تک یہ میری سواری میں رہے گا۔ وہ فرماتے ہیں کہ اس کے بعد میں بارگاہِ رسالت میں عرض گزار ہوا کہ یا رسول اللہ میری ابھی شادی ہوئی ہے جس کے باعث میں نے آپ سے جلد واپسی کی اجازت طلب کی تو آپ نے اجازت مرحمت فرمائی۔ لوگوں کے ساتھ میں بھی مدینہ منورہ کی جانب چل پڑا یہاں تک کہ مدینہ طیبہ پہنچ گیا۔ جب پہلے مجھے میرے ماموں ملے تو انہوں نے اونٹ کے بارے میں پوچھا تو میں نے سارا معاملہ بیان کر دیا۔ تو انہوں نے مجھے ملامت کی۔ حضرت جابر فرماتے ہیں کہ رسول اللہ نے اجازت دیتے وقت مجھ سے پوچھا کہ تم نے کنواری سے شادی کی ہے یا شادی شدہ سے؟ میں نے عرض کی کہ شادی شدہ سے۔ فرمایا تم کنواری سے شادی کرتے تو وہ تمہارے ساتھ کھیلتی اور تم اس کے ساتھ۔ میں عرض گزار ہوا کہ میرے والد محترم کا انتقال ہو گیا یا انہیں شہید کر دیا گیا ہے جبکہ میری چھوٹی بہنیں ہیں پس میں نے ان جیسی کنواری لڑکی سے شادی کرنا ناپسند کیا کہ وہ انہیں ادب آداب سکھا سکے گی اور نہ ان کی نگرانی کر سکے گی۔ اس لئے میں نے ثیبہ سے شادی کی ہے تاکہ وہ ان کی نگرانی کرے اور انہیں آداب زندگی سکھائے۔ جب نبی کریم مدینہ منورہ میں جلوہ افروز ہوئے تو دوسرے روز میں اونٹ لے کر آپ

**دولہا کا جہاد میں شامل ہونا جس کی ابھی ابھی شادی ہوئی ہے**

اس سلسلے میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے۔

**جہاد میں شب زفاف گزار کر جانا چاہیے**

اس سلسلے میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے۔

**گھبراہٹ کے وقت امام کی چستی**

قتادہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں، انہوں نے فرمایا کہ مدینہ منورہ میں ایک دفعہ خطرہ محسوس ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابو طلحہ کے گھوڑے پر سوار ہو کر خطرے کی جانب گئے۔

فَرَسًا لِأَبِي طَلْحَةَ فَقَالَ مَا رَأَيْنَا مِنْ شَيْءٍ وَإِنْ وَجَدْنَاهُ لَبَحْرًا.

بَابُ السُّرْعَةِ وَالرَّكْضِ فِي الْفَزَعِ

۲۲۱- حَدَّثَنَا الْفَضْلُ بْنُ سَهْلٍ حَدَّثَنَا حُسَيْنُ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا جَرِيرُ بْنُ حَازِمٍ عَنْ مُحَمَّدٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ قَالَ فَزِعَ النَّاسُ فَرَكِبَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَرَسًا لِأَبِي طَلْحَةَ بَطِيئًا ثُمَّ خَرَجَ يَرْكُضُ وَحْدَهُ فَرَكِبَ النَّاسُ يَرْكُضُونَ خَلْفَهُ فَقَالَ لَمْ تُرَاعُوا إِنَّهُ لَبَحْرٌ فَمَا سُبِقَ بَعْدَ ذَلِكَ الْيَوْمِ.

بَابُ الْجَعَائِلِ وَالْحُمْلَانِ فِي السَّبِيلِ وَقَالَ مُجَاهِدٌ قُلْتُ لِابْنِ عُمَرَ الْغَزْوَ قَالَ إِنِّي أُحِبُّ أَنْ أُعِينَكَ بِطَائِفَةٍ مِنْ مَالِي قُلْتُ أَوْسَعَ اللَّهُ عَلَيَّ قَالَ إِنَّ غِنَاكَ لَكَ وَإِنِّي أُحِبُّ أَنْ يَكُونَ مِنْ مَالِي فِي هَذَا الْوَجْهِ. وَقَالَ عُمَرُ إِنَّ نَاسًا يَأْخُذُونَ مِنْ هَذَا الْمَالِ لِيُجَاهِدُوا ثُمَّ لَا يُجَاهِدُونَ فَمَنْ فَعَلَهُ فَنَحْنُ أَحَقُّ بِمَالِهِ حَتَّى نَأْخُذَ مِنْهُ مَا أَخَذَ. وَقَالَ طَاوُسٌ وَمُجَاهِدٌ إِذَا دُفِعَ إِلَيْكَ شَيْءٌ تَخْرُجُ بِهِ فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَاصْنَعْ بِهِ مَا شِئْتَ وَضَعْهُ عِنْدَ أَهْلِكَ.

۲۲۲- حَدَّثَنَا الْحُمَيْدِيُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ سَمِعْتُ مَالِكَ بْنَ أَنَسٍ سَأَلَ زَيْدَ بْنَ أَسْلَمَ فَقَالَ زَيْدٌ سَمِعْتُ أَبِي يَقُولُ قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ حَمَلْتُ عَلَى فَرَسٍ فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَرَأَيْتُهُ يُبَاعُ فَسَأَلْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ آشْتَرِيهِ فَقَالَ لَا تَشْتَرِهِ وَلَا تَعُدْ فِي صَدَقَتِكَ.

۲۲۳- حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ قَالَ حَدَّثَنِي مَالِكٌ

(جب واپس لوٹے تو فرمایا ہمیں کوئی خطرہ نظر نہیں آیا البتہ ہم نے گھوڑے کو دریا جیسا (تیز رفتار) پایا ہے۔

حملے کے وقت گھوڑے کو تیز دوڑانا اور ایڑ لگانا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ لوگوں کو خطرہ محسوس ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابو طلحہ کے گھوڑے پر سوار ہوئے اور اس سست گھوڑے پر آپ گھوڑے کو ایڑ لگاتے ہوئے تنہا ادھر جا پہنچے آپ کے بعد دوسرے آدمی بھی گھوڑوں پر سوار ہو کر معلوم کرنے کے لیے نکلے تو واپس لوٹتے ہوئے آپ نے ان سے فرمایا ڈرنے کی کوئی بات نہیں ہے اور اس گھوڑے کو دریا کی طرح تیز رفتار پایا ہے اس روز کے بعد سے کوئی گھوڑا اس گھوڑے سے آگے نہیں نکل سکا۔

راہِ خدا کا خرچ دینا اور سواریاں مہیا کرنا

مجاہد کا قول ہے کہ میں نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے اپنے جہاد میں جانے کا ذکر کیا تو انہوں نے فرمایا میں اپنے کچھ مال سے تمہاری مدد کرنا چاہتا ہوں میں عرض گزار ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے روزی کی وسعت عطا فرمائی ہے انہوں نے فرمایا تمہاری وسعت اپنی جگہ لیکن میں چاہتا ہوں کہ راہِ خدا میں اپنا کچھ مال خرچ کروں۔ حضرت عمر کا قول ہے کہ جو لوگ جہاد کے لیے ہمارا مال لیں اور پھر جہاد نہ کریں تو اس مال کے ہم زیادہ مستحق ہیں کہ جو مال انہوں نے لیا ہے وہ اُن سے لے لیں۔ طاؤس اور مجاہد کا قول ہے کہ جب تمہیں راہِ خدا میں جہاد کرنے کی خاطر کچھ مال دیا جائے تو اسے جہاں چاہو خرچ کر دو یا اپنے اہل و عیال کو دے دو۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ زید بن اسلم سے پوچھا گیا تو حضرت زید نے فرمایا کہ میں نے اپنے والد محترم کو فرماتے ہوئے سنا کہ حضرت عمر بن خطاب نے ایک گھوڑا راہِ خدا میں کسی کو دیا۔ پھر اُسے فروخت ہوتے دیکھا تو نبی کریم سے اُسے خرید لینے کے بارے میں دریافت کیا آپ نے ارشاد فرمایا کہ نہ خریدو اور اپنے صدقہ کو واپس نہ لوٹاؤ۔

نافع حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ

عن نافع عن عبد الله بن عمر رضي الله عنهما أن عمر بن الخطاب حمل على فرس في سبيل الله فوجده يباع فأراد أن يبتاعه فسأل رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال لا تبتعه ولا تعد في صدقتك.

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے ایک گھوڑا راہ خدا میں دے دیا۔ پھر اسے فروخت ہوتے دیکھا تو خریدنے کا ارادہ کیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بارے میں دریافت کیا تو آپ نے فرمایا اسے نہ خریدو اور اپنے صدقہ کو واپس نہ لوٹاؤ۔

۲۲۴۔ حدثنا مسدد حدثنا يحيى بن سعيد عن يحيى بن سعيد الأنصاري قال حدثني أبو صالح قال سمعت أبا هريرة رضي الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لولا أن أشق على أمتي ما تخلفت عن سرية ولكن لا أجد حمولة ولا أجد ما أحملهم عليه ويشق علي أن يتخلفوا عني ولوددت أني قاتلت في سبيل الله فقتلت ثم أحييت ثم قتلت ثم أحييت.

ابو صالح، حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر مجھے اس کا خیال نہ ہوتا کہ یہ امر شمع رسالت کے پروانوں پر شاق گزرے گا تو میں کسی سریہ کے موقع پر پیچھے نہ رہتا اور میرے پاس اتنی سواریاں بھی نہیں کہ میں سب کو سوار کر کے لے چلوں اور دوسری جانب یہ بات بھی پر شاق گزرتی ہے کہ میں انہیں پیچھے چھوڑ جاؤں اور میں تو یہ چاہتا ہوں کہ خدا کی راہ میں لڑوں اور قتل کیا جاؤں پھر زندہ کیا جاؤں اور پھر شہادت حاصل کروں پھر زندہ کیا جاؤں۔

باب ما قيل في لواء النبي صلى الله عليه وسلم.

## رسول خدا کا پرچم

۲۲۵۔ حدثنا سعيد بن أبي مريم قال حدثني الليث قال أخبرني عقيل عن ابن شهاب قال أخبرني ثعلبة بن أبي مالك القرظي أن قيس بن سعد الأنصاري رضي الله عنه وكان صاحب لواء رسول الله صلى الله عليه وسلم أراد الحج فرجل.

ثعلبہ بن ابو مالک قرظی فرماتے ہیں کہ حضرت سعد بن قیس انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا جھنڈا اٹھانے والے تھے جب انہوں نے حج کا ارادہ کیا تو سر میں کنگھی کی۔

۲۲۶۔ حدثنا قتيبة حدثنا حاتم بن إسماعيل عن يزيد بن أبي عبيد عن سلمة بن الأكوع رضي الله عنه قال كان علي رضي الله تعالى عنه تخلف عن النبي صلى الله عليه وسلم في خيبر وكان به رمد فقال أنا أتخلف عن رسول الله صلى الله عليه وسلم فخرج علي فلحق بالنبي صلى الله عليه وسلم فلما كان مساء الليلة التي فتحها في صباحها فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم لأعطين الراية أو قال ليأخذن غدا رجل يحبه الله ورسوله أو قال يحب الله ورسوله يفتح الله عليه فإذا نحن بعلي وما نرجوه فقالوا هذا علي فأعطاه

حضرت سلمہ بن اکوع رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ جنگ خیبر کے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پیچھے رہ گئے تھے کیونکہ ان کی آنکھیں دکھتی تھیں انہوں نے فرمایا کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پیچھے رہ جاؤں، چنانچہ وہ جا ملے۔ جب وہ رات کی شام آئی جس کی صبح کو خیبر فتح ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ جھنڈا اس کو دیا جائے گا یا یہ فرمایا کہ کل یہ جھنڈا وہ شخص پکڑے گا جس کو اللہ اور رسول چاہتے ہیں یا یہ فرمایا کہ وہ اللہ اور رسول کو چاہتا ہے۔ اللہ اس کے ہاتھ پر فتح دے گا۔ پھر حضرت علی ہم سے آملے اور ہمیں اس بات کی امید نہ تھی۔ لوگوں نے کہا یہ حضرت علی ہیں۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں جھنڈا مرحمت فرمایا اور اللہ تعالیٰ نے ان کی

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَحَ اللّٰهُ عَلَيْهِ.

۲۲۶. حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْعَلَاءِ حَدَّثَنَا أَبُو أُسَامَةَ عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ نَافِعِ بْنِ جُبَيْرٍ قَالَ سَمِعْتُ الْعَبَّاسَ يَقُولُ لِلزُّبَيْرِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا هَاهُنَا أَمَرَكَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ تَرْكُزَ الرَّايَةَ.

بَابُ الْأَجِيرِ وَقَالَ الْحَسَنُ وَابْنُ سِيرِينَ يُقْسَمُ لِلْأَجِيرِ مِنَ الْمَغْنَمِ وَأَخَذَ عَطِيَّةُ بْنُ قَيْسٍ فَرَسًا عَلَى النِّصْفِ فَبَلَغَ سَهْمُ الْفَرَسِ أَرْبَعَمِائَةِ دِينَارٍ فَأَخَذَ مِائَتَيْنِ وَأَعْطَى صَاحِبَهُ مِائَتَيْنِ.

۲۲۸. حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ عَنْ عَطَاءٍ عَنْ صَفْوَانَ بْنِ يَعْلَى عَنْ أَبِيهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ غَزَوْتُ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَزْوَةَ تَبُوكَ فَحَمَلْتُ عَلَى بَكْرٍ فَهُوَ أَوْثَقُ أَعْمَالِي فِي نَفْسِي فَاسْتَأْجَرْتُ أَجِيرًا فَقَاتَلَ رَجُلًا فَعَضَّ أَحَدُهُمَا الْآخَرَ فَانْتَزَعَ يَدَهُ مِنْ فِيهِ وَنَزَعَ ثَنِيَّتَهُ فَأَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَهْدَرَهَا فَقَالَ أَيَدْفَعُ يَدَهُ إِلَيْكَ فَتَقْضَمُهَا كَمَا يَقْضَمُ الْفَحْلُ.

بَابُ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نُصِرْتُ بِالرُّعْبِ مَسِيرَةَ شَهْرٍ وَقَوْلِهِ عَزَّ وَجَلَّ سَنُلْقِي فِي قُلُوبِ الَّذِينَ كَفَرُوا الرُّعْبَ بِمَا أَشْرَكُوا بِاللّٰهِ قَالَهُ جَابِرٌ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ.

بدولت فتح سے نوازا۔

نافع بن جبیر فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرماتے سنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو اس جگہ جھنڈا نصب کرنے کا حکم فرمایا تھا۔

اجرت پر جہاد کرنے والا۔ امام حسن بصری اور امام ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہما کا قول ہے کہ اجرت پر جہاد کرنے والے کو مال غنیمت میں سے حصہ دیا جائے۔ حضرت عطیہ بن قیس نے ایک گھوڑا آدھے حصے کی شرط پر لیا پس گھوڑے کے حصہ میں چار سو دینار آئے تو انہوں نے

یعلیٰ بن امیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں غزوہ تبوک میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا۔ میں نے ایک شخص کو جوان اونٹ سواری کے لیے دیا اور میرے نزدیک یہ عمل اپنے اعمال میں سے سب سے زیادہ قابل وثوق تھا۔ پھر میں نے ایک آدمی کو اجرت پر جہاد میں شامل کیا۔ اس نے کسی آدمی سے لڑائی کی ان دونوں میں سے ایک نے دوسرے کے ہاتھ کاٹ کھائے۔ اس آدمی نے اپنا ہاتھ دوسرے کے منہ سے نکالا کہ اس کے سامنے والے دانت گر گئے۔ دوسرا شخص بارگاہ نبوت میں حاضر ہو کر دیت کا طلب گار ہوا۔ آپ نے فرمایا کیا یہ اپنا ہاتھ تمہارے منہ میں چھوڑ دیتا

فرمان رسالت کہ میری مدد فرمائی گئی ایک ماہ کی مسافت تک کے رعب سے۔ نیز اللہ عزوجل کا ارشاد ہے عنقریب ہم کافروں کے دلوں میں دھاک بٹھا دیں گے کیونکہ انہوں نے اللہ کا شریک ٹھہرایا۔ آیت ۱۵۱ اس کو حضرت جابر نے نبی کریم سے روایت کیا ہے۔

۲۲۹. حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ عَنْ عُقَيْلٍ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بُعِثْتُ بِجَوَامِعِ الْكَلِمِ وَنُصِرْتُ بِالرُّعْبِ فَبَيْنَا أَنَا نَائِمٌ أُتِيتُ بِمَفَاتِيحِ خَزَائِنِ الْأَرْضِ فَوُضِعَتْ فِي يَدِي قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ وَقَدْ ذَهَبَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَنْتُمْ تَنْتَثِلُونَهَا.

سعید بن المسیب، حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے جوامع الکلم کے ساتھ مبعوث فرمایا گیا ہے اور رعب کے ساتھ میری مدد فرمائی گئی ہے۔ ایک روز جبکہ میں سو رہا تھا تو زمین کے خزانوں کی کنجیاں لائی گئیں اور میرے ہاتھ میں دے دی گئیں۔ حضرت ابوہریرہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ تو چلے گئے اور ان خزانوں کی دولت تم نکال رہے ہو۔

ذَرٍّ قَالَ سَمِعْتُ أَبِي عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِجِبْرِيلَ مَا يَمْنَعُكَ أَنْ تَزُورَنَا أَكْثَرَ مِمَّا تَزُورُنَا فَنَزَلَتْ وَمَا نَتَنَزَّلُ إِلَّا بِأَمْرِ رَبِّكَ لَهُ مَا بَيْنَ أَيْدِينَا وَمَا خَلْفَنَا ۔

## بَابُ قَوْلِهِ أَفَرَأَيْتَ الَّذِي كَفَرَ بِآيَاتِنَا وَقَالَ لَأُوتَيَنَّ مَالًا وَوَلَدًا

١٨٤٣ - حَدَّثَنَا الْحُمَيْدِيُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي الضُّحَى عَنْ مَسْرُوقٍ قَالَ سَمِعْتُ خَبَّابًا قَالَ جِئْتُ الْعَاصِيَ بْنَ وَائِلٍ السَّهْمِيَّ أَتَقَاضَاهُ حَقًّا لِي عِنْدَهُ فَقَالَ لَا أُعْطِيكَ حَتَّى تَكْفُرَ بِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ لَا حَتَّى تَمُوتَ ثُمَّ تُبْعَثَ قَالَ وَإِنِّي لَمَيِّتٌ ثُمَّ مَبْعُوثٌ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ إِنَّ لِي هُنَاكَ مَالًا وَوَلَدًا فَأَقْضِيكَهُ فَنَزَلَتْ هَذِهِ الْآيَةُ أَفَرَأَيْتَ الَّذِي كَفَرَ بِآيَاتِنَا وَقَالَ لَأُوتَيَنَّ مَالًا وَوَلَدًا رَوَاهُ الثَّوْرِيُّ وَشُعْبَةُ وَحَفْصٌ وَأَبُو مُعَاوِيَةَ وَوَكِيعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ ۔

## بَابُ قَوْلِهِ أَطَّلَعَ الْغَيْبَ أَمِ اتَّخَذَ عِنْدَ الرَّحْمٰنِ عَهْدًا قَالَ مَوْثِقًا ۔

١٨٤٤ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ كَثِيرٍ أَخْبَرَنَا سُفْيَانُ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي الضُّحَى عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ خَبَّابٍ قَالَ كُنْتُ قَيْنًا بِمَكَّةَ فَعَمِلْتُ لِلْعَاصِ بْنِ وَائِلٍ السَّهْمِيِّ سَيْفًا فَجِئْتُ أَتَقَاضَاهُ فَقَالَ لَا أُعْطِيكَ حَتَّى تَكْفُرَ بِمُحَمَّدٍ قُلْتُ لَا أَكْفُرُ بِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتَّى يُمِيتَكَ اللّٰهُ ثُمَّ يُحْيِيَكَ قَالَ إِذَا أَمَاتَنِي اللّٰهُ ثُمَّ بَعَثَنِي وَلِي مَالٌ وَوَلَدٌ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ أَفَرَأَيْتَ الَّذِي كَفَرَ بِآيَاتِنَا وَقَالَ لَأُوتَيَنَّ مَالًا وَوَلَدًا أَطَّلَعَ الْغَيْبَ أَمِ

صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جبرئیل علیہ السلام سے فرمایا کہ جتنی دفعہ تم ہماری زیارت کو آتے ہو اس سے زیادہ دفعہ آنے سے تمہیں کون روکتا ہے؟ اس پر یہ آیت نازل ہوئی ہے اور جبرئیل نے محبوب سے عرض کی کہ ہم فرشتے نہیں اترتے مگر حضور کے رب کے حکم سے اسی کا ہے جو ہمارے آگے ہے اور جو ہمارے پیچھے ہے اور حضور کا رب بھولنے والا نہیں (آیت ۶۴)۔

## افرأیت الذی کفر بآیاتنا کی تفسیر

کیا تم نے اسے دیکھا جو ہماری آیتوں سے منکر ہوا اور کہتا ہے ۔۔۔

مسروق کا بیان ہے کہ میں نے حضرت خباب رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں اپنی مزدوری لینے عاص بن وائل سہمی کے پاس گیا تو وہ کہنے لگا کہ میں اس وقت تک تمہیں مزدوری نہیں دوں گا جب تک تم محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کا انکار نہ کرو۔ میں نے کہا اگر تم مر کر دوبارہ بھی زندہ ہو جاؤ تو بھی میں یہ کام نہیں کروں گا۔ اس نے کہا کیا میں مر کر زندہ ہو سکتا ہوں؟ میں نے جواب دیا ہاں۔ اس نے کہا وہاں بھی میرے پاس مال و اولاد ہوگی لہذا وہیں تمہارا حساب بے باق کر دوں گا۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی ہے۔ کیا تم نے اسے دیکھا جو ہماری آیتوں سے منکر ہوا اور کہتا ہے مجھے ضرور مال اور اولاد ملیں گے (آیت ۷۷)۔ ثوری، شعبہ، حفص، ابو معاویہ اور وکیع نے بھی اعمش سے اس کی روایت کی ہے۔

## اطلع الغیب ام اتخذ عند الرحمٰن عہدا کی تفسیر

عہد سے پکا وعدہ مراد ہے۔

مسروق کا بیان ہے کہ حضرت خباب نے فرمایا میں مکہ کے اندر لوہار کا کام کرتا تھا تو میں نے عاص بن وائل سہمی کے لئے ایک تلوار بنائی تھی۔ جب میں اجرت لینے اس کے پاس گیا تو اس نے کہا میں تمہیں اس وقت تک نہیں دوں گا جب تک تم محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا انکار نہ کرو۔ میں نے کہا کہ محمد مصطفیٰ کا انکار تو میں اس وقت بھی نہیں کروں گا کہ اللہ تعالیٰ تمہیں موت دے اور دوبارہ زندہ کرے۔ اس نے کہا جب اللہ تعالیٰ مجھے موت دے کر دوبارہ زندہ کرے گا تو اس وقت بھی میرے پاس مال و اولاد ہوں گے۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ کیا تم نے اسے دیکھا جو ہماری آیتوں سے منکر ہوا اور کہتا ہے مجھے ضرور مال و اولاد ملیں گے کیا غیب کو جھانک آیا ہے یا رحمٰن کے پاس کوئی وعدہ رکھا ہے (آیت ۷۸)۔ اس

اتَّخَذَ عِنْدَ الرَّحْمٰنِ عَهْدًا قَالَ مَوْثِقًا لَمْ يَقُلِ الْأَشْجَعِيُّ عَنْ سُفْيَانَ سَيْفًا وَلَا مَوْثِقًا۔

## بَابُ قَوْلِهِ كَلَّا سَنَكْتُبُ مَا يَقُولُ وَنَمُدُّ لَهُ مِنَ الْعَذَابِ مَدًّا۔

۱۸۲۵۔ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ خَالِدٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ عَنْ شُعْبَةَ عَنْ سُلَيْمَانَ سَمِعْتُ أَبَا الضُّحَى يُحَدِّثُ عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ خَبَّابٍ قَالَ كُنْتُ قَيْنًا فِي الْجَاهِلِيَّةِ وَكَانَ لِي دَيْنٌ عَلَى الْعَاصِ بْنِ وَائِلٍ قَالَ فَأَتَاهُ يَتَقَاضَاهُ فَقَالَ لَا أُعْطِيكَ حَتَّى تَكْفُرَ بِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ وَاللهِ لَا أَكْفُرُ حَتَّى يُمِيتَكَ اللهُ ثُمَّ تُبْعَثَ قَالَ فَذَرْنِي حَتَّى أَمُوتَ ثُمَّ أُبْعَثَ فَسَوْفَ أُوتَى مَالًا وَوَلَدًا فَأَقْضِيكَ فَنَزَلَتْ هٰذِهِ الْآيَةُ أَفَرَأَيْتَ الَّذِي كَفَرَ بِآيَاتِنَا وَقَالَ لَأُوتَيَنَّ مَالًا وَوَلَدًا۔

## بَابُ قَوْلِهِ عَزَّ وَجَلَّ وَنَرِثُهُ مَا يَقُولُ وَيَأْتِينَا فَرْدًا وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ الْجِبَالُ هَدًّا هَدْمًا۔

۱۸۲۶۔ حَدَّثَنَا يَحْيَى حَدَّثَنَا وَكِيعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي الضُّحَى عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ خَبَّابٍ قَالَ كُنْتُ رَجُلًا قَيْنًا وَكَانَ لِي عَلَى الْعَاصِ بْنِ وَائِلٍ دَيْنٌ فَأَتَيْتُهُ أَتَقَاضَاهُ فَقَالَ لِي لَا أَقْضِيكَ حَتَّى تَكْفُرَ بِمُحَمَّدٍ قَالَ قُلْتُ لَنْ أَكْفُرَ بِهِ حَتَّى تَمُوتَ ثُمَّ تُبْعَثَ قَالَ وَإِنِّي لَمَبْعُوثٌ مِنْ بَعْدِ الْمَوْتِ فَسَوْفَ أَقْضِيكَ إِذَا رَجَعْتُ إِلَى مَالٍ وَوَلَدٍ قَالَ فَنَزَلَتْ أَفَرَأَيْتَ الَّذِي كَفَرَ بِآيَاتِنَا وَقَالَ لَأُوتَيَنَّ مَالًا وَوَلَدًا أَطَّلَعَ [illegible] عَهْدًا كَلَّا

روایت میں موثقا کا لفظ ہے لیکن اشجعی نے جو سفیان سے روایت کی اس میں نہ سیفا کا لفظ ہے اور نہ موثقا کا۔

## کلا سنکتب ما یقول ونمد لہ من العذاب مدا کی تفسیر

مسروق نے حضرت خباب رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے فرمایا۔ زمانۂ جاہلیت کے عہد میں لوہار کا کام کیا کرتا تھا میرا عاص بن وائل پر قرض تھا جسے میں تقاضا کرنے اس کے پاس گیا تو اس نے کہا کہ میں تمہیں اس وقت تک نہیں دوں گا جب تک تم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا انکار نہ کر دو۔ میں نے کہا کہ اگر تمہیں اللہ تعالیٰ مار کر دوبارہ زندہ کر دے تب بھی ان کا انکار نہیں کروں گا۔ اس نے کہا تو میرا پیچھا چھوڑ دو جب میں مر کر دوبارہ زندہ ہو جاؤں گا پھر مجھے مال و اولاد دیئے جائیں گے تو اس وقت تمہارا حساب چکا دوں گا۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ کیا تم نے اسے دیکھا جو ہماری آیتوں سے منکر ہوا اور کہتا ہے کہ مجھے ضرور مال و اولاد ملیں گے (آیت ۷۷)

## ونرثہ ما یقول ویاتینا فردا کی تفسیر

ابن عباس کا قول ہے کہ الجبال ھدا سے پہاڑ کا منہدم ہونا مراد ہے۔

مسروق کا بیان ہے کہ حضرت خباب رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں لوہار کا کام کرتا تھا اور عاص بن وائل پر میرا قرض تھا میں تقاضا کرنے اس کے پاس گیا تو اس نے کہا کہ میں اس وقت تک ادائیگی نہیں کروں گا جب تک تم محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا انکار نہ کر دو۔ میں نے کہا کہ مر کر دوبارہ زندہ ہو جاؤ تب بھی میں ان کا انکار نہیں کروں گا اس نے کہا کہ مرنے کے بعد میں زندہ تو ضرور ہو جاؤں گا لہٰذا عنقریب ہی تمہارا قرض ادا کر دوں گا جبکہ مال و اولاد بھی مجھے واپس لوٹا دیئے جائیں گے۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ کیا تم نے اسے دیکھا جو ہماری آیتوں سے منکر ہوا اور کہتا ہے مجھے ضرور مال و اولاد ملیں گے۔ کیا غیب کو جھانک آیا ہے یا رحمٰن سے کوئی قرار رکھا ہے؟ ہرگز نہیں اب ہم لکھ رکھیں گے

الْمُبَارَكِ طُوًى اسْمُ الْوَادِي بِمَلْكِنَا بِأَمْرِنَا مَكَانًا سُوًى مَنْصَفٌ بَيْنَهُمْ يَبَسًا يَابِسًا عَلَى قَدَرٍ مَوْعِدٍ لَا تَنِيَا تَضْعُفَا۔

## بَابُ قَوْلِهِ وَاصْطَنَعْتُكَ لِنَفْسِي۔

۱۸۲۷۔ حَدَّثَنَا الصَّلْتُ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا مَهْدِيُّ بْنُ مَيْمُونٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سِيرِينَ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ الْتَقَى آدَمُ وَمُوسَى فَقَالَ مُوسَى لِآدَمَ أَنْتَ الَّذِي أَشْقَيْتَ النَّاسَ وَأَخْرَجْتَهُمْ مِنَ الْجَنَّةِ قَالَ لَهُ آدَمُ أَنْتَ الَّذِي اصْطَفَاكَ اللَّهُ بِرِسَالَتِهِ وَاصْطَفَاكَ لِنَفْسِهِ وَأَنْزَلَ عَلَيْكَ التَّوْرَاةَ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَوَجَدْتَهَا كُتِبَ عَلَيَّ قَبْلَ أَنْ يَخْلُقَنِي قَالَ نَعَمْ فَحَجَّ آدَمُ مُوسَى الْيَمُّ الْبَحْرُ۔

## بَابُ قَوْلِهِ وَلَقَدْ أَوْحَيْنَا إِلَى مُوسَى أَنْ أَسْرِ بِعِبَادِي فَاضْرِبْ لَهُمْ طَرِيقًا فِي الْبَحْرِ يَبَسًا لَا تَخَافُ دَرَكًا وَلَا تَخْشَى فَأَتْبَعَهُمْ فِرْعَوْنُ بِجُنُودِهِ فَغَشِيَهُمْ مِنَ الْيَمِّ مَا غَشِيَهُمْ وَأَضَلَّ فِرْعَوْنُ قَوْمَهُ وَمَا هَدَى۔

۱۸۲۸۔ حَدَّثَنِي يَعْقُوبُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ حَدَّثَنَا رَوْحٌ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ حَدَّثَنَا أَبُو بِشْرٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ لَمَّا قَدِمَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِينَةَ وَالْيَهُودُ تَصُومُ عَاشُورَاءَ فَسَأَلَهُمْ فَقَالُوا هَذَا الْيَوْمُ الَّذِي ظَهَرَ فِيهِ مُوسَى عَلَى فِرْعَوْنَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَحْنُ أَوْلَى بِمُوسَى مِنْهُمْ فَصُومُوهُ۔

## بَابُ قَوْلِهِ فَلَا يُخْرِجَنَّكُمَا مِنَ الْجَنَّةِ فَتَشْقَى

۱۸۲۹۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ حَدَّثَنَا أَيُّوبُ

ہمارے اور تمہارے درمیان۔ یَبَسًا خشک۔ عَلٰی قَدَرٍ اندازے پر مطابق وعدہ لَا تَنِیَا کمزوری نہ دکھانا۔

## وَاصْطَنَعْتُكَ لِنَفْسِي کی تفسیر

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حضرت آدم اور حضرت موسیٰ کی ملاقات ہوئی تو حضرت موسیٰ نے حضرت آدم سے کہا کہ آپ وہی ہیں جنہوں نے تمام انسانوں کو مشقت میں ڈالا اور جنت سے نکلوایا۔ حضرت آدم نے ان سے کہا کہ آپ وہی ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے اپنی رسالت اور اپنے لیے چنا اور آپ پر توریت نازل فرمائی؟ کہا ہاں وہی ہوں۔ کہا تو آپ نے اس میں میری پیدائش سے پہلے میرے لیے لکھی ہوئی پائی ہوگی؟ جواب دیا۔ ہاں۔ تو حضرت آدم نے حضرت موسیٰ پر حجت قائم کر دی۔ الیم سے سمندر مراد ہے۔

## فَاضْرِبْ لَهُمْ طَرِيقًا فِي الْبَحْرِ کی تفسیر

اور بیشک ہم نے موسیٰ کو وحی کی کہ راتوں رات میرے بندوں کو لے چل اور ان کے لیے دریا میں سوکھا راستہ نکال دے نہ تجھے ڈر ہو کہ فرعون آ لے اور نہ خطرہ۔ تو ان کے پیچھے فرعون پڑا اپنے لشکر لے کر تو انہیں دریا نے ڈھانپ لیا جیسا ڈھانپ لیا۔ اور فرعون نے اپنی قوم کو گمراہ کیا اور راہ نہ دکھائی۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (ہجرت کرکے) مدینہ منورہ تشریف لے گئے، تو یہودی عاشورے کا روزہ رکھا کرتے تھے۔ جب ان سے اس بارے میں پوچھا گیا تو انہوں نے کہا کہ آج کے دن حضرت موسیٰ علیہ السلام فرعون پر غالب آئے تھے۔ اس پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ان کی نسبت ہم حضرت موسیٰ سے زیادہ قریب ہیں، لہٰذا (اے مسلمانو) تم بھی اس کا روزہ رکھو۔

## فَلَا يُخْرِجَنَّكُمَا مِنَ الْجَنَّةِ فَتَشْقَى کی تفسیر

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب

بْنُ النَّجَّارِ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ أَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ حَاجَّ مُوسٰى آدَمَ فَقَالَ لَهٗ أَنْتَ الَّذِي أَخْرَجْتَ النَّاسَ مِنَ الْجَنَّةِ بِذَنْبِكَ وَأَشْقَيْتَهُمْ قَالَ آدَمُ يَا مُوسٰى أَنْتَ الَّذِي اصْطَفَاكَ اللّٰهُ بِرِسَالَتِهٖ وَبِكَلَامِهٖ أَتَلُومُنِي عَلٰى أَمْرٍ كَتَبَهُ اللّٰهُ عَلَيَّ قَبْلَ أَنْ يَخْلُقَنِي أَوْ قَدَّرَهٗ عَلَيَّ قَبْلَ أَنْ يَخْلُقَنِي قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَحَجَّ آدَمُ مُوسٰى۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ حضرت موسیٰ نے بحث کرتے ہوئے حضرت آدم سے کہا کہ آپ وہی ہیں جنہوں نے اپنی لغزش کے باعث تمام انسانوں کو جنت سے نکلوایا اور مشقت میں ڈال دیا۔ راوی کا بیان ہے کہ حضرت آدم نے کہا کہ اے موسیٰ!

آپ وہی ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی رسالت اور اپنے کلام کے لیے چنا؟ کیا آپ مجھے اس بات پر ملامت کرتے ہیں جو اللہ تعالیٰ نے میری پیدائش سے بھی پہلے میرے لیے لکھ دی تھی یا میری پیدائش سے پہلے میرے لیے مقدر فرما دی تھی۔ چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حضرت آدم نے حضرت موسیٰ کو لاجواب کر دیا۔

## سُوْرَةُ الْأَنْبِيَاءِ

## سورۃ الانبیاء

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

۱۸۵۰۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ يَزِيدَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ بَنِي إِسْرَائِيلَ وَالْكَهْفُ وَمَرْيَمُ وَطٰهٰ وَالْأَنْبِيَاءُ هُنَّ مِنَ الْعِتَاقِ الْأُوَلِ وَهُنَّ مِنْ تِلَادِي وَقَالَ قَتَادَةُ جُذَاذًا قَطَّعَهُنَّ وَقَالَ الْحَسَنُ فِي فَلَكٍ مِثْلِ فَلْكَةِ الْمِغْزَلِ يَسْبَحُونَ يَدُورُونَ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ نَفَشَتْ رَعَتْ. يُصْحَبُونَ يُمْنَعُونَ أُمَّتُكُمْ أُمَّةً وَاحِدَةً قَالَ دِينُكُمْ دِينٌ وَاحِدٌ وَقَالَ عِكْرِمَةُ حَصَبُ حَطَبُ بِالْحَبَشِيَّةِ وَقَالَ غَيْرُهٗ أَحَسُّوا تَوَقَّعُوهُ مِنْ أَحْسَسْتُ خَامِدِينَ هَامِدِينَ حَصِيدٌ مُسْتَأْصَلٌ يَقَعُ عَلَى الْوَاحِدِ وَالْاِثْنَيْنِ وَالْجَمِيعِ لَا يَسْتَحْسِرُونَ لَا يَعْيُونَ وَمِنْهُ حَسِيرٌ وَحَسَرْتُ بَعِيرِي عَمِيقٌ بَعِيدٌ نُكِسُوا رُدُّوا صَنْعَةَ لَبُوسٍ الدُّرُوعُ تَقَطَّعُوا أَمْرَهُمْ اخْتَلَفُوا الْحَسِيسُ وَ [illegible]

اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ سورۂ بنی اسرائیل، الکہف، مریم، طٰہٰ اور الانبیاء ابتداء میں نازل ہونے والی سورتوں میں سے بہت فصیح ہیں۔ یہ وہ ہیں جو مجھے پرانی یاد کی ہوئی ہیں۔ قتادہ کا قول ہے کہ جُذَاذًا ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔ حسن بصری کا قول ہے کہ فی فلک تارے اس طرح آسمان میں گھومتے ہیں جیسے چرخہ گھومتا ہے۔ ابن عباس کا قول ہے کہ نفشت چر گئیں۔ یصحبون روکے جائیں گے۔ امتکم امۃ واحدۃ تمہارا دین ایک ہے۔ عکرمہ کا قول ہے کہ حصب حبشہ کی زبان میں حطب یعنی ایندھن۔ دوسرے حضرات کا قول ہے کہ احسوا اس سے توقع رکھی یہ احسست سے ہے۔ خامدین بجھے ہوئے۔ حصید جڑ سے کاٹا یا اکھاڑا ہوا یہ واحد، تثنیہ اور جمع سب کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ لا یستحسرون وہ اکتاتے نہیں اور حسیر اسی سے نکلا ہے، جیسے حسرت بعیری میں نے اپنے اونٹ کو تھکا دیا۔ عمیق دور دراز۔ نکسوا الٹائے گئے۔ صنعۃ لبوس زرہیں۔ تقطعوا امرہم اختلاف کیا۔ الحسیس و الحس۔ الجرس اور الہمس ہم معنی ہیں یعنی [illegible]

الْحَقِّ آذَنَّاكَ أَعْلَمْنَاكَ آذَنْتُكُمْ إِذَا أَعْلَمْتَ فَأَنْتَ وَهُوَ عَلَى سَوَاءٍ لَمْ تَغْدِرْ وَقَالَ مُجَاهِدٌ لَعَلَّكُمْ تُسْأَلُونَ تُفْهَمُونَ ارْتَضَى رَضِيَ التَّمَاثِيلُ الْأَصْنَامُ السِّجِلُّ الصَّحِيفَةُ۔

تمہیں خبر دی تو برابر ہو گئے اور کوئی دھوکا نہیں کیا۔ لَعَلَّكُمْ تُسْأَلُوْنَ ... شاید تم سمجھ جاؤ۔ اِرْتَضٰی راضی ہوا۔ اَلتَّمَاثِيْلُ بت، اصنام۔ اَلسِّجِلُّ صحیفہ کتابچہ۔

## بَاب ٦٦٥ قَوْلِهِ كَمَا بَدَأْنَا أَوَّلَ خَلْقٍ

١٨٥١ - حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ النُّعْمَانِ شَيْخٍ مِنَ النَّخَعِ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ خَطَبَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ إِنَّكُمْ مَحْشُورُونَ إِلَى اللهِ حُفَاةً عُرَاةً غُرْلًا كَمَا بَدَأْنَا أَوَّلَ خَلْقٍ نُعِيدُهُ وَعْدًا عَلَيْنَا إِنَّا كُنَّا فَاعِلِينَ ثُمَّ إِنَّ أَوَّلَ مَنْ يُكْسَى يَوْمَ الْقِيَامَةِ إِبْرَاهِيمُ أَلَا إِنَّهُ يُجَاءُ بِرِجَالٍ مِنْ أُمَّتِي فَيُؤْخَذُ بِهِمْ ذَاتَ الشِّمَالِ فَأَقُولُ يَا رَبِّ أَصْحَابِي فَيُقَالُ لَا تَدْرِي مَا أَحْدَثُوا بَعْدَكَ فَأَقُولُ كَمَا قَالَ الْعَبْدُ الصَّالِحُ وَكُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيدًا مَا دُمْتُ إِلَى قَوْلِهِ شَهِيدٌ فَيُقَالُ إِنَّ هَؤُلَاءِ لَمْ يَزَالُوا مُرْتَدِّينَ عَلَى أَعْقَابِهِمْ مُنْذُ فَارَقْتَهُمْ۔

## كَمَا بَدَأْنَا أَوَّلَ خَلْقٍ کی تفسیر

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ دیتے ہوئے فرمایا کہ قیامت میں جب تمہیں اللہ تعالیٰ کی طرف اٹھایا جائے گا تو تم ننگے پاؤں، ننگے جسم اور ختنہ کے بغیر اٹھائے جاؤ گے جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے: ہم نے پہلے اسے جیسے بنایا تھا اسی طرح پھر کر دیں گے یہ وعدہ ہے ہمارے ذمہ۔ ہم نے اس کو ضرور پورا کرنا ہے (آیت ۱۰۴) پھر قیامت میں جس کو سب سے پہلے لباس پہنایا جائے گا وہ حضرت ابراہیم ہوں گے۔ آگاہ ہو جاؤ کہ میری امت کے کچھ لوگ لائے جائیں گے اور فرشتے ان کو دوزخ کی جانب لے چلیں گے، میں عرض کروں گا اے رب! یہ تو میرے ساتھی ہیں۔ پس کہا جائے گا آپ نہیں جانتے کہ انہوں نے آپ کے بعد کیا جاری کیا تھا۔ پس میں کہوں گا جو اللہ تعالیٰ کے نیک بندے حضرت عیسیٰ نے کہا تھا، اور میں ان پر مطلع تھا جب تک ان میں رہا پھر جب تو نے مجھے اٹھا لیا تو تو ہی ان پر نگہبان تھا اور تو ہر چیز پر حاضر ہے (سورۂ مائدہ، آیت ۱۱۷) پھر کہا جائے گا کہ جیسے ہی تم

## سُوْرَةُ الْحَجِّ

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَقَالَ ابْنُ عُيَيْنَةَ الْمُخْبِتِينَ الْمُطْمَئِنِّينَ وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فِي أُمْنِيَّتِهِ إِذَا حَدَّثَ أَلْقَى الشَّيْطَانُ فِي حَدِيثِهِ فَيُبْطِلُ اللهُ مَا يُلْقِي الشَّيْطَانُ وَيُحْكِمُ آيَاتِهِ وَيُقَالُ أُمْنِيَّتُهُ قِرَاءَتُهُ إِلَّا أَمَانِيَّ يَقْرَءُونَ وَلَا يَكْتُبُونَ وَقَالَ مُجَاهِدٌ مَشِيدٌ بِالْقَصَّةِ وَقَالَ غَيْرُهُ يَسْطُونَ يَفْرُطُونَ مِنَ السَّطْوَةِ وَيُقَالُ يَسْطُونَ يَبْطِشُونَ وَهُدُوا إِلَى

## سورۂ الحج

اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے۔

ابن عیینہ کا قول ہے کہ اَلْمُخْبِتِيْنَ اللہ پر بھروسہ کرنے والے۔ ابن عباس کا قول ہے کہ فِیْ اُمْنِیَّتِہٖ جب حضور کچھ فرماتے تو شیطان آپ کی بات میں اپنی بھی ملا دیتا۔ تو اللہ تعالیٰ شیطان کی ملاوٹ کو مٹا دیتا اور اپنی آیات کو محکم فرما دیتا۔ بعض کے نزدیک یہ اُمْنِیَّتُہٗ ہے یعنی اس کی قراءت۔ اِلَّا اَمَانِیَّ یعنی پڑھتے ہیں اور لکھتے نہیں۔ مجاہد کا قول ہے کہ مَشِیْدٍ چونے کے ساتھ۔ دوسرے حضرات کا قول ہے کہ یَسْطُوْنَ زیادتی کرتے ہیں بعض نے کہا کہ اس سے یہ مراد ہے کہ پکڑ کرتے ہیں۔ وَهُدُوْا اِلَى الطَّيِّبِ مِنَ الْقَوْلِ دل میں

النَّشِيبُ مِنَ الثِّقَلِ أَوْ بَهْرَاءَ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ بِسَبَبٍ بِحَبْلٍ إِلَى سَقْفِ الْبَيْتِ تَذْهَلُ تُشْغَلُ۔

بات ڈالی گئی۔ ابن عباس کا قول ہے بِسَبَبٍ سے مراد ہے کہ رسی کے ساتھ جو گھر کی چھت تک ہو۔ تذہل سے مشغول ہوتا۔ غافل ہو جاتا مراد ہے۔

## بَابُ قَوْلِهِ وَتَرَى النَّاسَ سُكَارَى۔

## وَتَرَى النَّاسَ سُكَارَى کی تفسیر

۱۸۵۲۔ حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ حَفْصٍ حَدَّثَنَا أَبِي حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ حَدَّثَنَا أَبُو صَالِحٍ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ اللهُ عَزَّ وَجَلَّ يَوْمَ الْقِيَامَةِ يَا آدَمُ يَقُولُ لَبَّيْكَ رَبَّنَا وَسَعْدَيْكَ فَيُنَادَى بِصَوْتٍ إِنَّ اللهَ يَأْمُرُكَ أَنْ تُخْرِجَ مِنْ ذُرِّيَّتِكَ بَعْثًا إِلَى النَّارِ قَالَ يَا رَبِّ وَمَا بَعْثُ النَّارِ قَالَ مِنْ كُلِّ أَلْفٍ أُرَاهُ قَالَ تِسْعَمِائَةٍ وَتِسْعَةً وَتِسْعِينَ فَحِينَئِذٍ تَضَعُ الْحَامِلُ حَمْلَهَا وَيَشِيبُ الْوَلِيدُ وَتَرَى النَّاسَ سُكْرَى وَمَا هُمْ بِسُكْرَى وَلَكِنَّ عَذَابَ اللهِ شَدِيدٌ فَشَقَّ ذَلِكَ عَلَى النَّاسِ حَتَّى تَغَيَّرَتْ وُجُوهُهُمْ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ يَأْجُوجَ وَمَأْجُوجَ تِسْعَمِائَةٍ وَتِسْعَةً وَتِسْعِينَ وَمِنْكُمْ وَاحِدٌ ثُمَّ أَنْتُمْ فِي النَّاسِ كَالشَّعْرَةِ السَّوْدَاءِ فِي جَنْبِ الثَّوْرِ الْأَبْيَضِ أَوْ كَالشَّعْرَةِ الْبَيْضَاءِ فِي جَنْبِ الثَّوْرِ الْأَسْوَدِ وَإِنِّي لَأَرْجُو أَنْ تَكُونُوا رُبُعَ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَكَبَّرْنَا ثُمَّ قَالَ ثُلُثَ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَكَبَّرْنَا ثُمَّ قَالَ شَطْرَ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَكَبَّرْنَا قَالَ أَبُو أُسَامَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ تَرَى النَّاسَ سُكَارَى وَمَا هُمْ بِسُكَارَى وَقَالَ مِنْ كُلِّ أَلْفٍ تِسْعَمِائَةٍ وَتِسْعَةً وَتِسْعِينَ وَقَالَ جَرِيرٌ وَعِيسَى بْنُ يُونُسَ وَأَبُو مُعَاوِيَةَ سَكْرَى وَمَا هُمْ بِسَكْرَى۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قیامت کے روز اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ اے آدم! وہ عرض کریں گے کہ اے رب! میں تیری بارگاہ میں حاضر اور حکم ماننے کے لئے تیار ہوں پس ایک آواز آئے گی کہ اللہ تعالیٰ تمہیں حکم دیتا ہے کہ اپنی اولاد میں سے جہنمیوں کو علیحدہ کر دو۔ وہ عرض کریں گے کہ اے رب! جہنم کی طرف کس کو بھیجوں؟ فرمایا جائے گا کہ ہر ہزار میں سے نو سو ننانوے کو۔ پس اس وقت حاملہ کا حمل گر جائے گا اور بچے بوڑھے ہو جائیں گے اور تو لوگوں کو دیکھے گا جیسے وہ نشہ میں ہیں اور وہ نشہ میں نہ ہوں گے مگر ہوگا یہ کہ اللہ کا عذاب سخت ہے۔ (آیت ۲) صحابہ کرام کو اس کا بڑا صدمہ ہوا اور ان کے چہروں کا رنگ بدل گیا۔ پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نو سو ننانوے یاجوج وماجوج سے ہوں گے اور ایک (جنت میں جانے والا) تم میں سے ہوگا۔ پھر فرمایا کہ تم لوگوں میں اس طرح ہو گے جیسے سفید بیل کے پہلو میں کالا بال یا کالے بیل کے پہلو میں سفید بال ہوتا ہے۔ مجھے امید ہے کہ تم اہل جنت میں چوتھائی ہو گے۔ پس ہم نے (خوشی میں) تکبیر کہی۔ پھر آپ نے فرمایا: اہل جنت کا تہائی حصہ۔ ہم نے پھر تکبیر کہی۔ پھر فرمایا کہ اہل جنت کے نصف۔ ہم نے پھر تکبیر کہی۔ ابو اسامہ نے اعمش سے روایت کی ہے کہ تو لوگوں کو دیکھے گا کہ وہ نشہ میں ہیں اور وہ نشہ میں نہ ہوں گے۔ اور کہا کہ ہر ہزار میں سے نو سو ننانوے۔ جریر اور عیسیٰ بن یونس اور ابو معاویہ کی روایت میں ہے کہ وہ نشہ میں ہیں اور وہ نشہ میں نہ ہوں گے۔

## بَابُ قَوْلِهِ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَعْبُدُ اللهَ عَلَى حَرْفٍ فَإِنْ أَصَابَهُ خَيْرٌ اطْمَأَنَّ بِهِ وَإِنْ أَصَابَتْهُ فِتْنَةٌ انْقَلَبَ عَلَى وَجْهِهِ

## وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَعْبُدُ اللهَ عَلَى حَرْفٍ کی تفسیر

اور کچھ آدمی اللہ کی ایک کنارے پر رہ کر عبادت کرتے ہیں پھر اگر انہیں کوئی بھلائی پہنچ گئی تو وہ چین سے ہیں اور جب کوئی آزمائش آ پڑی تو الٹے پاؤں پلٹ گئے دنیا اور آخرت

## سُوْرَةُ الْمُؤْمِنِيْنَ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قَالَ ابْنُ عُيَيْنَةَ سَبْعَ طَرَآئِقَ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ لَهَا سَابِقُوْنَ سَبَقَتْ لَهُمُ السَّعَادَةُ قُلُوْبُهُمْ وَجِلَةٌ خَائِفِيْنَ وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ هَيْهَاتَ هَيْهَاتَ بَعِيْدٌ بَعِيْدٌ فَاسْئَلِ الْعَادِّيْنَ الْمَلٰٓئِكَةَ لَنَاكِبُوْنَ لَعَادِلُوْنَ كَالِحُوْنَ عَابِسُوْنَ مِنْ سُلٰلَةٍ الْوَلَدُ وَالنُّطْفَةُ السُّلٰلَةُ وَالْجِنَّةُ وَالْجُنُوْنُ وَاحِدٌ وَالْغُثَآءُ الزَّبَدُ وَمَا ارْتَفَعَ عَنِ الْمَآءِ وَمَا لَا يُنْتَفَعُ بِهٖ يَجْأَرُوْنَ يَرْفَعُوْنَ اَصْوَاتَهُمْ كَمَا تَجْأَرُ الْبَقَرَةُ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ رَجَعَ عَلٰى عَقِبَيْهِ سَامِرًا مِنَ السَّمَرِ وَالْجَمِيْعُ السُّمَّارُ وَالسَّامِرُ هٰهُنَا فِيْ مَوْضِعِ الْجَمْعِ تُسْحَرُوْنَ تَعْمُوْنَ مِنَ السِّحْرِ۔

## سورۃ المومنون

اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے۔

ابن عیینہ کا قول ہے کہ سَبْعَ طَرَآئِقَ سے مراد ہیں سات آسمان۔ لَهَا سَابِقُوْنَ سعادت ان کا مقدر ہے قُلُوْبُهُمْ وَجِلَةٌ ڈرے ہوئے۔ ابن عباس کا قول ہے هَيْهَاتَ هَيْهَاتَ دور دور۔ فَاسْئَلِ الْعَادِّيْنَ فرشتوں سے۔ لَنَاكِبُوْنَ سیدھے راستے سے ہٹ جانے والے۔ كَالِحُوْنَ بدشکل۔ سُلٰلَةٌ لڑکا یا نطفہ۔ الْجِنَّةُ اور الْجُنُوْنُ ہم معنی ہیں دیوانگی۔ الْغُثَآءُ جو جھاگ جو پانی کی سطح پر آتا ہے اور جس سے فائدہ نہ ہو۔ يَجْأَرُوْنَ گائے کی طرح آواز نکالنا ہے۔ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ واپس لوٹ جانا۔ سَامِرًا، السَّمَرُ سے ہے اور اس کی جمع السُّمَّارُ ہے اور یہاں السَّامِرُ جمع کی جگہ ہے۔ تُسْحَرُوْنَ جادو سے اندھے ہو گئے ہو۔

---

## سُوْرَةُ النُّوْرِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

مِنْ خِلَالِهٖ مِنْ بَيْنِ اَضْعَافِ السَّحَابِ سَنَا بَرْقِهٖ الضِّيَآءُ مُذْعِنِيْنَ يُقَالُ لِلْمُسْتَخْذِيْ مُذْعِنٌ اَشْتَاتًا وَّشَتّٰى وَشَتَاتٌ وَّشَتٌّ وَّاحِدٌ وَّقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ سُوْرَةٌ اَنْزَلْنٰهَا بَيَّنَّاهَا وَقَالَ غَيْرُهٗ سُمِّيَ الْقُرْاٰنُ بِجَمَاعَةِ السُّوَرِ وَسُمِّيَتِ السُّوْرَةُ لِاَنَّهَا مَقْطُوْعَةٌ مِّنَ الْاُخْرٰى فَلَمَّا قُرِنَ بَعْضُهَا اِلٰى بَعْضٍ سُمِّيَ قُرْاٰنًا وَّقَالَ سَعْدُ بْنُ عِيَاضٍ الثُّمَالِيُّ الْمِشْكٰوةُ الْكُوَّةُ بِلِسَانِ الْحَبَشَةِ وَقَوْلُهٗ تَعَالٰى اِنَّ

## سورۃ النور

اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے۔

مِنْ خِلَالِهٖ بادلوں کے بیچوں بیچ سے۔ سَنَا بَرْقِهٖ اس کی بجلی کی روشنی۔ مُذْعِنِيْنَ عاجزی کرنے والے، یہ مُذْعِنٌ کی جمع ہے۔ اَشْتَاتًا، شَتّٰى، شَتَاتٌ اور شَتٌّ چاروں ہم معنی ہیں۔ ابن عباس کا قول ہے۔ سُوْرَةٌ اَنْزَلْنٰهَا ہم نے اس کو بیان کیا۔ دوسرے حضرات کا قول ہے کہ سورتوں کے مجموعے کو قرآن کریم کہتے ہیں اور انہیں سورت اس لیے کہتے ہیں کہ یہ ایک دوسری سے جدا ہیں اور جب ایک دوسری سے مل جاتی ہیں تو قرآن مجید ہو جاتا ہے۔ سعد بن عیاض ثمالی کا قول ہے الْمِشْكٰوةُ طاق یہ حبشہ کی زبان کا لفظ ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے — اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ

عَلَيْنَا جَمْعَهُ وَقُرْآنَهُ تَأْلِيفَ بَعْضِهِ إِلَى بَعْضٍ فَإِذَا قَرَأْنَاهُ فَاتَّبِعْ قُرْآنَهُ فَإِذَا جَمَعْنَاهُ وَأَلَّفْنَاهُ فَاتَّبِعْ قُرْآنَهُ أَيْ مَا جُمِعَ فِيهِ فَاعْمَلْ بِمَا أَمَرَكَ وَانْتَهِ عَمَّا نَهَاكَ اللَّهُ وَيُقَالُ لَيْسَ لِشِعْرِهِ قُرْآنٌ أَيْ تَأْلِيفٌ وَسُمِّيَ الْفُرْقَانَ لِأَنَّهُ يُفَرِّقُ بَيْنَ الْحَقِّ وَالْبَاطِلِ وَيُقَالُ لِلْمَرْأَةِ مَا قَرَأَتْ بِسَلًا قَطُّ أَيْ لَمْ تَجْمَعْ فِي بَطْنِهَا وَلَدًا وَقَالَ فَرَضْنَاهَا أَنْزَلْنَا فِيهَا فَرَائِضَ مُخْتَلِفَةً وَمَنْ قَرَأَ فَرَّضْنَاهَا يَقُولُ فَرَضْنَا عَلَيْكُمْ وَعَلَى مَنْ بَعْدَكُمْ قَالَ مُجَاهِدٌ أَوِ الطِّفْلِ الَّذِينَ لَمْ يَظْهَرُوا لَمْ يَدْرُوا لِمَا بِهِمْ مِنَ الصِّغَرِ وَقَالَ الشَّعْبِيُّ أُولِي الْإِرْبَةِ مَنْ لَيْسَ لَهُ أَرَبٌ وَقَالَ طَاوُسٌ هُوَ الْأَحْمَقُ الَّذِي لَا حَاجَةَ لَهُ فِي النِّسَاءِ وَقَالَ مُجَاهِدٌ لَا يُهِمُّهُ إِلَّا بَطْنُهُ وَلَا يُخَافُ عَلَى النِّسَاءِ۔

## بَابُ قَوْلِهِ وَالَّذِينَ يَرْمُونَ أَزْوَاجَهُمْ وَلَمْ يَكُنْ لَهُمْ شُهَدَاءُ إِلَّا أَنْفُسُهُمْ فَشَهَادَةُ أَحَدِهِمْ أَرْبَعُ شَهَادَاتٍ بِاللَّهِ إِنَّهُ لَمِنَ الصَّادِقِينَ۔

۱۸۵۷۔ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يُوسُفَ حَدَّثَنَا الْأَوْزَاعِيُّ قَالَ حَدَّثَنِي الزُّهْرِيُّ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ أَنَّ عُوَيْمِرًا أَتَى عَاصِمَ بْنَ عَدِيٍّ وَكَانَ سَيِّدَ بَنِي عَجْلَانَ فَقَالَ كَيْفَ تَقُولُونَ فِي رَجُلٍ وَجَدَ مَعَ امْرَأَتِهِ رَجُلًا أَيَقْتُلُهُ فَتَقْتُلُونَهُ أَمْ كَيْفَ يَصْنَعُ سَلْ لِي رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذَلِكَ فَأَتَى عَاصِمٌ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ فَكَرِهَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ

ایک حصے سے دوسرے حصے کو جوڑنا۔ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ یعنی جب قرآن کریم کو ایک جگہ جوڑ کر جمع کروا دیں تو جیسے حکم دیا گیا ہے اس کے مطابق عمل کرنا اور جن باتوں سے روکا گیا ہے ان سے باز رہنا اور کہتے ہیں کہ قرآن مجید کی شاعری نہیں بلکہ حکایت کا مجموعہ ہے۔ اسے الفرقان اس لئے کہا جاتا ہے کہ یہ حق اور باطل میں فرق کر دیتا ہے، عورت کے لئے کہتے ہیں کہ قَرَأَتْ بِسَلًا قَطُّ... کہ اس نے پیٹ میں کبھی بچہ نہیں رکھا، یہ جو فرمایا فَرَضْنٰهَا تو مراد یہ ہے کہ ہم نے اس میں مختلف فرائض نازل فرمائے اور جس نے فَرَّضْنٰهَا پڑھا ہے تو مراد یہ ہے کہ ہم نے تم پر اور تمہارے بعد میں آنے والوں پر فرض کیا کہ ان احکام پر عمل کریں۔ مجاہد کا قول ہے کہ اَوِ الطِّفْلِ الَّذِیْنَ لَمْ یَظْهَرُوْا ... جو کم عمری کے باعث مرد و عورت کے بھیدوں کو نہیں جانتے۔ شعبی کا قول ہے کہ اُولِی الْاِرْبَةِ سے مراد ہے جو عورت کے قابل نہ ہو اور طاؤس کا قول ہے کہ اس سے مراد ایسا احمق ہے جس کو عورت کی احتیاج ہی نہ ہو۔ مجاہد کا قول ہے کہ اس سے مراد وہ شخص جس کا تعلق صرف کھانے پینے یعنی پیٹ سے ہو اور عورتوں سے بات کرنے کی لذت کا انہیں ڈر ہی نہ ہو۔

## وَالَّذِیْنَ یَرْمُوْنَ اَزْوَاجَهُمْ کی تفسیر

اور جو اپنی عورتوں کو عیب لگائیں (زنا کا) اور ان کے پاس اپنے بیان کے سوا گواہ نہ ہوں تو ایسے کسی کی گواہی یہ ہے کہ چار بار گواہی دے اللہ کے نام سے کہ وہ سچا ہے (آیت ۶)

زہری نے حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ حضرت عویمر بنی عجلان کے سردار حضرت عاصم بن عدی کے پاس آئے اور کہنے لگے کہ آپ اس شخص کے بارے میں کیا کہتے ہیں جو کسی آدمی کو اپنی عورت کے ساتھ بدکاری کرتا ہوا دیکھے۔ اگر وہ اسے قتل کر دے تو کیا آپ بدلے میں اسے قتل کر دیں گے؟ تو وہ کیا کرے؟ اس بارے میں مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کر کے بتایئے۔ پس حضرت عاصم بارگاہ نبوت میں حاضر ہو کر عرض گزار ہوئے کہ یا رسول اللہ (ایسا معاملہ ہے)، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس طرح پوچھنے کو ناپسند فرمایا جب حضرت عویمر نے ان سے پوچھا تو انہوں نے کہہ دیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ناپسند فرمایا اور

عليه وسلم المسائل فسأله عويمر فقال ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كره المسائل وعابها قال عويمر والله لا انتهي حتى اسأل رسول الله صلى الله عليه وسلم عن ذلك فجاءه عويمر فقال يا رسول الله رجل وجد مع امرأته رجلا ايقتله فتقتلونه ام كيف يصنع فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم قد انزل الله القرآن فيك وفي صاحبتك فامرهما رسول الله صلى الله عليه وسلم بالملاعنة بما سمى الله في كتابه فلاعنها ثم قال يا رسول الله ان حبستها فقد ظلمتها فطلقها فكانت سنة لمن كان بعدهما في المتلاعنين ثم قال رسول الله صلى الله عليه وسلم انظروا فان جاءت به اسحم ادعج العينين عظيم الاليتين خدلج الساقين فلا احسب عويمرا الا قد صدق عليها وان جاءت به احيمر كانه وحرة فلا احسب عويمرا الا قد كذب عليها فجاءت به على النعت الذي نعت به رسول الله صلى الله عليه وسلم من تصديق عويمر فكان بعد ينسب الى امه۔

## باب قوله والخامسة ان لعنة الله عليه ان كان من الكاذبين ۔

۱۸۵۷۔ حدثني سليمان بن داؤد ابو الربيع حدثنا فليح عن الزهري عن سهل بن سعد ان رجلا اتى رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال يا رسول الله ارايت رجلا راى مع امراته رجلا ايقتله فتقتلونه ام كيف يفعل فانزل الله فيهما ما ذكر في القرآن من التلاعن فقال له رسول الله صلى الله

پڑ گیا تا حضرت عویمر نے کہا کہ خدا کی قسم میں تو اس وقت تک چین سے نہیں بیٹھوں گا جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کا حکم دریافت نہ کر لوں۔ چنانچہ حضرت عویمر حاضر بارگاہ ہوئے عرض گزار ہوئے یا رسول اللہ ایک شخص نے دوسرے آدمی کو اپنی بیوی کے ساتھ بدکاری کرتے ہوئے دیکھا۔ اگر وہ اس کو قتل کر دے تو کیا آپ اس کو قصاص میں قتل کر دیں گے بصورت دیگر وہ کیا کرے؟ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں تمہارے اور تمہاری بیوی کے بارے میں حکم نازل فرمایا ہے۔ چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں کے متعلق حکم ملاعنت دیا جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں حکم نازل فرمایا ہے۔ پس انہوں نے عورت سے لعان لیا۔ پھر عرض گزار ہوئے کہ یا رسول اللہ اگر میں اس عورت کو اپنے پاس رکھوں تو یہ اس پر ظلم ہوگا۔ لہٰذا میں نے اس کو طلاق دے دی ہے۔ پس بعد والوں کے لیے لعان میں یہی طریقہ مقرر ہو گیا۔ اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دیکھنا اگر بچہ رنگ کا سانولا، کالی آنکھوں، بھاری سرین اور موٹی پنڈلیوں والا پیدا ہو تو میں سمجھوں گا کہ عویمر نے اپنی عورت کے بارے میں سچ کہا ہے اور اگر بچہ ان کی طرح گورے رنگ کا پیدا ہوا تو میں سمجھوں گا کہ عویمر نے اپنی عورت کے متعلق جھوٹ بولا ہے۔ پس بچہ اسی شکل صورت کا پیدا ہوا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان فرمائی تھی۔ لہٰذا اس سے حضرت عویمر کی تصدیق ہو گئی۔ چنانچہ اس کے بعد وہ بچہ اپنی والدہ کی جانب ہی منسوب ہوتا رہا۔

## وَالْخَامِسَةُ أَنَّ لَعْنَةَ اللَّهِ عَلَيْهِ إِنْ كَانَ مِنَ الْكَاذِبِينَ کی تفسیر

زہری نے حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ ایک آدمی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آیا تو اس نے کہا کہ یا رسول اللہ اگر کوئی آدمی دوسرے آدمی کو اپنی عورت کے ساتھ بدکاری کرتے ہوئے دیکھ کر اسے قتل کر دے تو کیا آپ اس کو قتل کر دیں گے یا پھر وہ کیا کرے؟ پس اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں ان کے متعلق لعان کا حکم نازل فرمایا۔ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص سے فرمایا کہ تمہارا اور تمہاری بیوی کا فیصلہ فرما دیا گیا ہے۔ پس دونوں نے

قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ فَتَلَكَّأَتْ وَنَكَصَتْ حَتَّى ظَنَنَّا أَنَّهَا تَرْجِعُ ثُمَّ قَالَتْ لَا أَفْضَحُ قَوْمِي سَائِرَ الْيَوْمِ فَمَضَتْ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَبْصِرُوهَا فَإِنْ جَاءَتْ بِهِ أَكْحَلَ الْعَيْنَيْنِ سَابِغَ الْأَلْيَتَيْنِ خَدَلَّجَ السَّاقَيْنِ فَهُوَ لِشَرِيكِ بْنِ سَحْمَاءَ فَجَاءَتْ بِهِ كَذَلِكَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْلَا مَا مَضَى مِنْ كِتَابِ اللهِ لَكَانَ لِي وَلَهَا شَأْنٌ۔

ابن عباس نے کہا کہ وہ عورت جھجکی اور گردن جھکائی یہاں تک کہ ہم بھی سمجھنے لگے کہ وہ رجوع کرے گی پھر اس عورت نے اپنے دل میں کہا کہ میں ہمیشہ کے لئے اپنی قوم کو رسوا نہیں کروں گی پس وہ چلی گئی تب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عورت کو دیکھتے رہنا اگر سیاہ آنکھوں بھاری سرین اور موٹی پنڈلیوں والا بچہ جنے تو وہ شریک بن سحماء کا ہوگا چنانچہ اس عورت کے پیٹ سے ایسا ہی بچہ پیدا ہوا اس پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اگر اللہ کی کتاب میں لعان کا حکم نہ آیا ہوتا جس پر عمل کیا گیا تو تم دیکھ لیتے میں اس عورت کو کیا سزا دیتا۔

## بَابُ قَوْلِهِ وَالْخَامِسَةَ أَنَّ غَضَبَ اللهِ عَلَيْهَا إِنْ كَانَ مِنَ الصَّادِقِينَ۔

## وَالْخَامِسَةَ أَنَّ غَضَبَ اللهِ عَلَيْهَا کی تفسیر

اور پانچویں بار یوں کہ عورت پر غضب اللہ کا اگر وہ سچا ہو (آیت ۹)۔

۱۸۵۹۔ حَدَّثَنَا مُقَدَّمُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ يَحْيَى حَدَّثَنَا عَمِّي الْقَاسِمُ بْنُ يَحْيَى عَنْ عُبَيْدِ اللهِ وَقَدْ سَمِعَ مِنْهُ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا أَنَّ رَجُلًا رَمَى امْرَأَتَهُ فَانْتَفَى مِنْ وَلَدِهَا فِي زَمَانِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَمَرَ بِهِمَا رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَلَاعَنَا كَمَا قَالَ اللهُ ثُمَّ قَضَى بِالْوَلَدِ لِلْمَرْأَةِ وَفَرَّقَ بَيْنَ الْمُتَلَاعِنَيْنِ۔

نافع نے ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک زمانہ میں ایک شخص نے اپنی بیوی پر زنا کی تہمت لگائی اور جو بچہ اس کے پیٹ میں تھا اس کے متعلق بھی کہا کہ یہ میرا نہیں ہے۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مرد اور عورت کو حکم فرمایا تو دونوں نے لعان کیا، جیسا کہ اللہ تعالے نے حکم فرمایا ہے۔ پھر بچہ عورت کو دلا یا گیا (زنا کا ثابت ہونے پر) اور دونوں کے درمیان جدائی کروا دی گئی۔

## بَابُ قَوْلِهِ إِنَّ الَّذِينَ جَاءُوا بِالْإِفْكِ عُصْبَةٌ مِنْكُمْ لَا تَحْسَبُوهُ شَرًّا لَكُمْ بَلْ هُوَ خَيْرٌ لَكُمْ لِكُلِّ امْرِئٍ مِنْهُمْ مَا اكْتَسَبَ مِنَ الْإِثْمِ وَالَّذِي تَوَلَّى كِبْرَهُ مِنْهُمْ لَهُ عَذَابٌ عَظِيمٌ أَفَّاكٌ كَذَّابٌ۔

## إِنَّ الَّذِينَ جَاءُوا بِالْإِفْكِ کی تفسیر

بیشک وہ کہ یہ بڑا بہتان لائے ہیں تمہیں میں کی ایک جماعت ہے۔ اسے اپنے لئے برا نہ سمجھو بلکہ وہ تمہارے لیے بہتر ہے ان میں سے ہر شخص کے لیے وہ گناہ ہے جو اس نے کمایا اور ان میں وہ جس نے سب سے زیادہ حصہ لیا اس کے لیے بڑا عذاب ہے (آیت ۱۱) أفاك بہت جھوٹا۔

۱۸۶۰۔ حَدَّثَنَا أَبُو نُعَيْمٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ مَعْمَرٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ عُرْوَةَ عَنْ عَائِشَةَ وَالَّذِي تَوَلَّى كِبْرَهُ قَالَتْ عَبْدُ اللهِ بْنُ أُبَيٍّ ابْنُ سَلُولَ۔

عروہ نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے تہمت میں سب سے زیادہ حصہ لینے والے کے متعلق پوچھا تو انہوں نے فرمایا کہ وہ عبد اللہ بن ابی بن سلول تھا۔

## بَابُ قَوْلِهِ وَلَوْلَا إِذْ سَمِعْتُمُوهُ

## وَلَوْلَا إِذْ سَمِعْتُمُوهُ کی تفس

طَآئِعِيْنَ. فَذَكَرَ فِي هٰذِهِ خَلْقَ الْأَرْضِ قَبْلَ السَّمَآءِ. وَقَالَ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا، عَزِيْزًا حَكِيْمًا، سَمِيْعًا بَصِيْرًا، فَكَأَنَّهُ كَانَ ثُمَّ مَضٰى. فَقَالَ فَلَا أَنْسَابَ بَيْنَهُمْ فِي النَّفْخَةِ الْأُوْلٰى، ثُمَّ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ فَصَعِقَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْأَرْضِ إِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ، فَلَا أَنْسَابَ بَيْنَهُمْ عِنْدَ ذٰلِكَ وَلَا يَتَسَآءَلُوْنَ. ثُمَّ فِي النَّفْخَةِ الْآخِرَةِ أَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ يَتَسَآءَلُوْنَ. وَأَمَّا قَوْلُهُ مَا كُنَّا مُشْرِكِيْنَ، وَلَا يَكْتُمُوْنَ اللّٰهَ. فَإِنَّ اللّٰهَ يَغْفِرُ لِأَهْلِ الْإِخْلَاصِ ذُنُوْبَهُمْ، وَقَالَ الْمُشْرِكُوْنَ تَعَالَوْا نَقُوْلُ لَمْ نَكُنْ مُشْرِكِيْنَ، فَخُتِمَ عَلٰى أَفْوَاهِهِمْ فَتَنْطِقُ أَيْدِيْهِمْ، فَعِنْدَ ذٰلِكَ عُرِفَ أَنَّ اللّٰهَ لَا يُكْتَمُ حَدِيْثًا، وَعِنْدَهُ يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا الْآيَةَ. وَخَلَقَ الْأَرْضَ فِي يَوْمَيْنِ ثُمَّ خَلَقَ السَّمَآءَ ثُمَّ اسْتَوٰى إِلَى السَّمَآءِ فَسَوَّاهُنَّ فِي يَوْمَيْنِ آخَرَيْنِ، ثُمَّ دَحَا الْأَرْضَ، وَدَحْوُهَا أَنْ أَخْرَجَ مِنْهَا الْمَآءَ وَالْمَرْعٰى، وَخَلَقَ الْجِبَالَ وَالْجِمَالَ وَالْآكَامَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِي يَوْمَيْنِ آخَرَيْنِ، فَذٰلِكَ قَوْلُهُ دَحَاهَا. وَقَوْلُهُ خَلَقَ الْأَرْضَ فِي يَوْمَيْنِ، فَجُعِلَتِ الْأَرْضُ وَمَا فِيْهَا مِنْ شَيْءٍ فِي أَرْبَعَةِ أَيَّامٍ، وَخُلِقَتِ السَّمٰوٰتُ فِي يَوْمَيْنِ. وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا سَمّٰى نَفْسَهُ ذٰلِكَ، وَذٰلِكَ قَوْلُهُ، أَيْ لَمْ يَزَلْ كَذٰلِكَ، فَإِنَّ اللّٰهَ لَمْ يُرِدْ شَيْئًا إِلَّا أَصَابَ بِهِ الَّذِيْ أَرَادَ، فَلَا يَخْتَلِفْ عَلَيْكَ الْقُرْاٰنُ، فَإِنَّ كُلًّا مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ. وَقَالَ مُجَاهِدٌ مَمْنُوْنٍ مَحْسُوْبٍ. أَقْوَاتَهَا أَرْزَاقَهَا. فِي كُلِّ سَمَآءٍ أَمْرَهَا مِمَّا أَمَرَ بِهِ. نَحِسَاتٍ مَشَائِيْمَ. وَقَيَّضْنَا لَهُمْ قُرَنَآءَ. تَتَنَزَّلُ عَلَيْهِمُ الْمَلٰٓئِكَةُ عِنْدَ الْمَوْتِ. اهْتَزَّتْ بِالنَّبَاتِ. وَرَبَتْ ارْتَفَعَتْ. وَقَالَ غَيْرُهُ مِنْ أَكْمَامِهَا حِيْنَ تَطْلُعُ. لَيَقُوْلَنَّ هٰذَا لِيْ

اس آیت میں آسمان کی پیدائش کا زمین کی پیدائش سے پہلے ذکر فرمایا ہے۔ اور فرمایا وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا، عَزِيْزًا حَكِيْمًا، سَمِيْعًا بَصِيْرًا۔ گویا وہ زمانہ ماضی میں ایسا تھا گویا گزری بات ہوئی پس انہوں نے جواب فرمایا۔ فَلَا أَنْسَابَ بَيْنَهُمْ یہ پہلی دفعہ صور پھونکے کے وقت کی بات ہے پھر دوبارہ صور پھونکا جائیگا تو سب بیہوش ہو جائیں جو آسمانوں اور زمین میں ہیں مگر جس کو اللہ چاہے پس أَنْسَابَ بَيْنَهُمْ يَوْمَئِذٍ وَلَا يَتَسَآءَلُوْنَ۔ رہی دوسری آیت سے کہ پھر جب دوسری دفعہ صور پھونکا جائیگا أَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ يَتَسَآءَلُوْنَ کا سماں ہوگا۔ اور ان کا یہ کہنا کہ وَمَا كُنَّا مُشْرِكِيْنَ اور وَلَا يَكْتُمُوْنَ اللّٰهَ حَدِيْثًا کا معاملہ، تو یقیناً اللہ تعالیٰ اخلاص والوں کے گناہ بخش دے گا تو مشرکین کہیں گے کہ آؤ ہم بھی کہہ دیں کہ ہم شرک نہیں کیا کرتے تھے۔ پس ان میں سے ہر ایک کے منہ پر مہر لگا دی جائے گی تو ان کے ہاتھ بولیں گے پھر اس وقت سب جان لیں گے کہ خدا سے کوئی بات چھپائی نہیں جا سکتی اسی وقت يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا الخ کا معاملہ ہوگا۔ اور خَلَقَ الْأَرْضَ فِي يَوْمَيْنِ پھر آسمان کو پیدا فرمایا پھر آسمان کی طرف قصد کیا اور انہیں دوسرے دو دنوں میں برابر کیا۔ پھر زمین کو پھیلایا اور اس کا پھیلانا یہ ہے کہ پانی اور چرنے کی جگہیں اس سے نکالیں اور پہاڑ ٹیلے، جانور وغیرہ جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہیں دوسرے دو دنوں میں پیدا فرمائے اسی لئے فرمایا ہے دَحَاهَا اور یہ جو فرمایا ہے کہ زمین کو دو دنوں میں پیدا فرمایا پس زمین کو اور جو کچھ اس میں ہے انہیں چار دنوں میں پیدا فرمایا گیا جبکہ آسمان کو دو دنوں میں پیدا فرمایا گیا اور یہ جو اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا یہ اس نے اپنی تعریف فرمائی ہے یعنی کا ارشاد ہے اور ہمیشہ اسی طرح رہے گا اور اللہ تعالیٰ جس چیز کا ارادہ فرماتا ہے وہ اسی طرح ہو جاتی ہے لہٰذا تمہیں قرآن کریم میں تناقض نہیں ہونا چاہیے کیونکہ سب کچھ خدا کی طرف سے ہے اور مجاہد کا قول ہے کہ مَمْنُوْنٍ سے شمار کیا ہوا مراد ہے أَقْوَاتَهَا اس کی روزی فِي كُلِّ سَمَآءٍ أَمْرَهَا ہر آسمان میں اسی کا حکم جاری فرمایا نَحِسَاتٍ منحوس

رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ اجْتَمَعَ عِنْدَ الْبَیْتِ قُرَشِیَّانِ وَثَقَفِیٌّ اَوْ ثَقَفِیَّانِ وَقُرَشِیٌّ کَثِیْرَۃٌ شَحْمُ بُطُوْنِھِمْ قَلِیْلَۃٌ فِقْہُ قُلُوْبِھِمْ فَقَالَ اَحَدُھُمْ اَتَرَوْنَ اَنَّ اللّٰہَ یَسْمَعُ مَا نَقُوْلُ وَقَالَ الْاٰخَرُ یَسْمَعُ اِنْ جَھَرْنَا وَلَا یَسْمَعُ اِنْ اَخْفَیْنَا وَقَالَ الْاٰخَرُ اِنْ کَانَ یَسْمَعُ اِذَا جَھَرْنَا فَاِنَّہٗ یَسْمَعُ اِذَا اَخْفَیْنَا فَاَنْزَلَ اللّٰہُ عَزَّوَجَلَّ وَمَا کُنْتُمْ تَسْتَتِرُوْنَ اَنْ یَّشْھَدَ عَلَیْکُمْ سَمْعُکُمْ وَلَا اَبْصَارُکُمْ وَلَا جُلُوْدُکُمُ الْاٰیَۃَ وَکَانَ سُفْیَانُ یُحَدِّثُنَا بِھٰذَا فَیَقُوْلُ حَدَّثَنَا مَنْصُوْرٌ اَوِ ابْنُ اَبِیْ نَجِیْحٍ اَوْ حُمَیْدٌ اَحَدُھُمْ اَوِ اثْنَانِ مِنْھُمْ ثُمَّ ثَبَتَ عَلٰی مَنْصُوْرٍ وَتَرَکَ ذٰلِکَ مِرَارًا غَیْرَ وَاحِدَۃٍ۔

## بَابٌ فَاِنْ یَّصْبِرُوْا فَالنَّارُ مَثْوًی لَّھُمْ الْاٰیَۃَ

۱۹۲۸۔ حَدَّثَنَا عَمْرُو بْنُ عَلِیٍّ حَدَّثَنَا یَحْیٰی حَدَّثَنَا سُفْیَانُ الثَّوْرِیُّ قَالَ حَدَّثَنِیْ مَنْصُوْرٌ عَنْ مُّجَاھِدٍ عَنْ اَبِیْ مَعْمَرٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ نَحْوَہٗ۔

## بَابٌ ۸۷۸ حٰمٓ عٓسٓقٓ

وَیُذْکَرُ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَقِیْمًا لَا تَلِدُ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا الْقُرْاٰنُ وَقَالَ مُجَاھِدٌ یَذْرَؤُکُمْ فِیْہِ نَسْلٌ بَعْدَ نَسْلٍ لَا حُجَّۃَ بَیْنَنَا لَا خُصُوْمَۃَ طَرْفٍ خَفِیٍّ ذَلِیْلٍ وَقَالَ غَیْرُہٗ فَیَظْلَلْنَ رَوَاکِدَ عَلٰی ظَھْرِہٖ یَتَحَرَّکْنَ وَلَا یَجْرِیْنَ فِی الْبَحْرِ شَرَعُوْا ابْتَدَعُوْا۔

## بَابٌ ۸۷۹ اِلَّا الْمَوَدَّۃَ فِی الْقُرْبٰی

۱۹۲۹۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا شُعْبَۃُ عَنْ عَبْدِ الْمَلِکِ بْنِ مَیْسَرَۃَ قَالَ سَمِعْتُ طَاوٗسًا عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمَا اَنَّہٗ سُئِلَ عَنْ قَوْلِہٖ اِلَّا الْمَوَدَّۃَ فِی الْقُرْبٰی فَقَالَ

کے پاس اکٹھے ہوئے۔ ان کی توند چربی سے پھولی ہوئی تھیں لیکن دل کی سمجھ سے عاری تھے۔ ان میں سے ایک نے کہا کہ کیا آپ کے خیال میں اللہ تعالیٰ ہماری باتوں کو سنتا ہے؟ دوسرے نے کہا جب ہم اونچی آواز سے بولتے ہیں تو سن لیتا ہے اور جب آہستہ بولتے ہیں تو نہیں سنتا۔ تیسرے نے کہا جب وہ ہماری اونچی آواز کو سنتا ہے تو آہستہ آواز کو بھی سن لیتا ہوگا۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ "اور تم اس سے کہاں چھپ کر جاتے کہ تم پر گواہی دیں تمہارے کان اور تمہاری آنکھیں اور تمہاری کھالیں لیکن تم یہ سمجھے کہ اللہ تمہارے بہت سے کام نہیں جانتا (آیت ۲۲)۔ سفیان ہم سے یہ حدیث بیان کرتے وقت منصور یا ابن نجیح یا حمید میں سے ایک یا دو سے روایت کیا کرتے لیکن پھر منصور پر قائم ہو گئے اور کئی دفعہ دوسروں کا ذکر نہ کیا۔

## فَاِنْ یَّصْبِرُوْا فَالنَّارُ مَثْوًی لَّھُمْ کی تفسیر

عمرو بن علی، یحییٰ، سفیان ثوری، منصور، مجاہد، ابو معمر نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حدیث مذکورہ کے مطابق روایت کی ہے۔

## سورۃ الشوریٰ کی تفسیر

ابن عباس سے منقول ہے کہ عَقِیْمًا وہ عورت جو بچہ نہ جنے۔ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا قرآن مجید۔ مجاہد کا قول ہے کہ یَذْرَؤُکُمْ فِیْہِ ایک نسل کے بعد دوسری نسل۔ لَا حُجَّۃَ بَیْنَنَا کوئی جھگڑا و دشمنی نہیں۔ طَرْفٍ خَفِیٍّ ذلیل ہو کر۔ دوسروں کا قول ہے فَیَظْلَلْنَ رَوَاکِدَ عَلٰی ظَھْرِہٖ حرکت کرنا لیکن دریا میں نہ چلنا۔ شَرَعُوْا ایجاد کی، طرح ڈالی۔

## اِلَّا الْمَوَدَّۃَ فِی الْقُرْبٰی کی تفسیر

طاؤس کا بیان ہے کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے آیت اِلَّا الْمَوَدَّۃَ فِی الْقُرْبٰی ..... (آیت ۲۳) کے بارے میں پوچھا گیا تو سعید بن جبیر نے (جلدی سے) کہا کہ اس سے محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی آل مراد ہے۔ حضرت ابن عباس

سَعِيدُ بْنُ جُبَيْرٍ قُرْبٰى آلِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ عَجِلْتَ إِنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمْ يَكُنْ بَطْنٌ مِنْ قُرَيْشٍ إِلَّا كَانَ لَهُ فِيهِمْ قَرَابَةٌ فَقَالَ إِلَّا أَنْ تَصِلُوا مَا بَيْنِي وَبَيْنَكُمْ مِنَ الْقَرَابَةِ۔

## باب ۸۳ حٰمٓ الزُّخْرُفِ

وَقَالَ مُجَاهِدٌ: عَلٰى أُمَّةٍ: عَلٰى إِمَامٍ. وَقِيلَهُ يَا رَبِّ تَفْسِيرُهُ: أَيَحْسِبُونَ أَنَّا لَا نَسْمَعُ سِرَّهُمْ وَنَجْوَاهُمْ وَلَا نَسْمَعُ قِيلَهُمْ. وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ: وَلَوْلَا أَنْ يَكُونَ النَّاسُ أُمَّةً وَاحِدَةً لَوْلَا أَنْ جَعَلَ النَّاسَ كُلَّهُمْ كُفَّارًا لَجَعَلْتُ لِبُيُوتِ الْكُفَّارِ سَقْفًا مِنْ فِضَّةٍ وَمَعَارِجَ مِنْ فِضَّةٍ وَهِيَ دَرَجٌ وَسُرُرُ فِضَّةٍ. مُقْرِنِينَ مُطِيقِينَ. آسَفُونَا أَسْخَطُونَا. يَعْشُ يَعْمٰى. وَقَالَ مُجَاهِدٌ: أَفَنَضْرِبُ عَنْكُمُ الذِّكْرَ أَيْ تُكَذِّبُونَ بِالْقُرْآنِ ثُمَّ لَا تُعَاقَبُونَ عَلَيْهِ. وَمَضٰى مَثَلُ الْأَوَّلِينَ سُنَّةُ الْأَوَّلِينَ. مُقْرِنِينَ يَعْنِي الْإِبِلَ وَالْخَيْلَ وَالْبِغَالَ وَالْحَمِيرَ. يُنَشَّأُ فِي الْحِلْيَةِ الْجَوَارِي جَعَلْتُمُوهُنَّ لِلرَّحْمٰنِ وَلَدًا فَكَيْفَ تَحْكُمُونَ. لَوْ شَاءَ الرَّحْمٰنُ مَا عَبَدْنَاهُمْ يَعْنُونَ الْأَوْثَانَ، يَقُولُ اللهُ تَعَالٰى مَا لَهُمْ بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ أَيِ الْأَوْثَانُ إِنَّهُمْ لَا يَعْلَمُونَ. فِي عَقِبِهِ وَلَدِهِ. مُقْتَرِنِينَ يَمْشُونَ مَعًا. سَلَفًا قَوْمُ فِرْعَوْنَ سَلَفًا لِكُفَّارِ أُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ. وَمَثَلًا عِبْرَةً. يَصِدُّونَ يَضِجُّونَ. مُبْرِمُونَ مُجْمِعُونَ. أَوَّلُ الْعَابِدِينَ أَوَّلُ الْمُؤْمِنِينَ. إِنَّنِي بَرَاءٌ مِمَّا تَعْبُدُونَ الْعَرَبُ تَقُولُ نَحْنُ مِنْكَ الْبَرَاءُ وَالْخَلَاءُ وَالْوَاحِدُ وَالِاثْنَانِ وَالْجَمِيعُ مِنَ الْمُذَكَّرِ وَالْمُؤَنَّثِ يُقَالُ فِيهِ بَرَاءٌ لِأَنَّهُ مَصْدَرٌ، وَلَوْ قَالَ بَرِيءٌ لَقِيلَ فِي الِاثْنَيْنِ بَرِيئَانِ وَفِي الْجَمِيعِ بَرِيئُونَ. وَقَرَأَ عَبْدُ اللهِ إِنَّنِي

نے فرمایا کہ تم نے جلدی کی ہے بیشک قریش کی کوئی شاخ ایسی نہ تھی جس کے ساتھ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قرابت رشتہ داری نہ ہو۔ لہٰذا آپ نے ان سے فرمایا کہ تمہیں میرے اور اپنے درمیان اس رشتہ داری کا لحاظ تو رکھنا چاہیے۔

## سورۃ الزخرف کی تفسیر

مجاہد کا قول ہے کہ عَلٰى أُمَّةٍ یہاں علی امام کے معنی میں ہے۔ وقیلہ یارب آیت اس کی تفسیر ہے یعنی کیا انہیں یہ گمان ہے کہ ہم ان کی پوشیدہ باتیں، مشورے اور گفتگو نہیں سنتے؟ ابن عباس کا قول ہے کہ وَلَوْلَا أَنْ يَكُونَ النَّاسُ أُمَّةً وَاحِدَةً سے یہ مراد ہے کہ اگر تمام لوگوں کے کافر ہو جانے کا خدشہ نہ ہوتا تو کفار کے گھروں کی چھتیں اور سیڑھیاں ہم سونے کی بنا دیتے اور ان کے تاج و تخت چاندی کے ہوتے۔ مُقْرِنِينَ زور والے۔ آسَفُونَا ہمیں غصہ دلایا۔ يَعْشُ اندھا ہو۔ مجاہد کا قول ہے أَفَنَضْرِبُ عَنْكُمُ الذِّكْرَ کہ تم قرآن مجید کو جھٹلاتے رہو اور ہم تمہیں عذاب نہ دیں۔ وَمَضٰى مَثَلُ الْأَوَّلِينَ پہلوں کا طریقہ۔ مُقْرِنِينَ جانوروں پر ہم قابو پا سکتے۔ يُنَشَّأُ فِي الْحِلْيَةِ یعنی تم نے انہیں خدا کی اولاد ٹھہرایا یہ کیسا حکم لگاتے ہو۔ لَوْ شَاءَ الرَّحْمٰنُ مَا عَبَدْنَاهُمْ یعنی بتوں کو۔ مَا لَهُمْ بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ بت کچھ نہیں جانتے۔ فِي عَقِبِهِ اس کی اولاد میں۔ مُقْتَرِنِينَ ساتھ چلتے ہیں۔ سَلَفًا محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی امت کے کفار کے اسلاف فرعون اور اس کے ہم قوم ہیں۔ مَثَلًا سامانِ عبرت۔ يَصِدُّونَ شور مچانے لگے۔ مُبْرِمُونَ متفق ہونے والے۔ أَوَّلُ الْعَابِدِينَ سب سے پہلا ایمان لانے والا۔ إِنَّنِي بَرَاءٌ مِمَّا تَعْبُدُونَ اہل عرب براء کو بیزاری اور لاتعلقی کے لئے استعمال کرتے ہیں البراء اور الخلاء۔ دونوں واحد، تثنیہ، جمع اور مذکر و مؤنث سب کے لئے استعمال ہوتے ہیں براء کے متعلق یہ بھی کہا جاتا ہے کہ یہ مصدر ہے اگر بریئ کہیں تو تثنیہ کے لئے بریئان اور جمع بریئون ہوگی اور حضرت عبداللہ بن مسعود کی قرأت میں بَرِيءٌ ہے۔ الزُّخْرُفُ سونا۔

## باب ۳۳ يَوْمَ تَأْتِي السَّمَاءُ بِدُخَانٍ مُّبِينٍ
قَالَ قَتَادَةُ: فَارْتَقِبْ: فَانْتَظِرْ.

۱۹۳۱ - حَدَّثَنَا عَبْدَانُ عَنْ أَبِي حَمْزَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ مُسْلِمٍ عَنْ مَسْرُوقٍ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: مَضَى خَمْسٌ: الدُّخَانُ، وَالرُّومُ، وَالْقَمَرُ، وَالْبَطْشَةُ، وَاللِّزَامُ.

## بَابُ يَغْشَى النَّاسَ هٰذَا عَذَابٌ أَلِيمٌ

۱۹۳۲ - حَدَّثَنَا يَحْيَى حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ مُسْلِمٍ عَنْ مَسْرُوقٍ قَالَ عَبْدُ اللّٰهِ: إِنَّمَا كَانَ هٰذَا لِأَنَّ قُرَيْشًا لَمَّا اسْتَعْصَوْا عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَعَا عَلَيْهِمْ بِسِنِينَ كَسِنِي يُوسُفَ فَأَصَابَهُمْ قَحْطٌ وَجَهْدٌ حَتَّى أَكَلُوا الْعِظَامَ فَجَعَلَ الرَّجُلُ يَنْظُرُ إِلَى السَّمَاءِ فَيَرَى مَا بَيْنَهُ وَبَيْنَهَا كَهَيْئَةِ الدُّخَانِ مِنَ الْجَهْدِ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ تَعَالَى فَارْتَقِبْ يَوْمَ تَأْتِي السَّمَاءُ بِدُخَانٍ مُّبِينٍ يَغْشَى النَّاسَ هٰذَا عَذَابٌ أَلِيمٌ قَالَ فَأُتِيَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقِيلَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ اسْتَسْقِ اللّٰهَ لِمُضَرَ فَإِنَّهَا قَدْ هَلَكَتْ قَالَ لِمُضَرَ إِنَّكَ لَجَرِيءٌ فَاسْتَسْقَى فَسُقُوا فَنَزَلَتْ إِنَّكُمْ عَائِدُونَ فَلَمَّا أَصَابَتْهُمُ الرَّفَاهِيَةُ عَادُوا إِلَى حَالِهِمْ حِينَ أَصَابَتْهُمُ الرَّفَاهِيَةُ فَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ يَوْمَ نَبْطِشُ الْبَطْشَةَ الْكُبْرَى إِنَّا مُنْتَقِمُونَ قَالَ يَعْنِي يَوْمَ بَدْرٍ.

## باب ۳۵ رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ إِنَّا مُؤْمِنُونَ

۱۹۳۳ - حَدَّثَنَا يَحْيَى حَدَّثَنَا وَكِيعٌ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِي الضُّحَى عَنْ مَسْرُوقٍ قَالَ دَخَلْتُ عَلَى عَبْدِ اللّٰهِ فَقَالَ إِنَّ مِنَ الْعِلْمِ أَنْ تَقُولَ لِمَا لَا تَعْلَمُ اللّٰهُ أَعْلَمُ إِنَّ اللّٰهَ قَالَ لِنَبِيِّهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْ مَا أَسْأَلُكُمْ عَلَيْهِ مِنْ أَجْرٍ وَمَا أَنَا

## يَوْمَ تَأْتِي السَّمَاءُ بِدُخَانٍ مُّبِينٍ کی تفسیر
قتادہ کا قول ہے فَارْتَقِبْ انتظار کرو۔

مسروق کا بیان ہے کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ قیامت کی پانچ نشانیاں گزر چکی ہیں (۱) دھواں (۲) روم کا مغلوب ہو کر غالب ہونا (۳) چاند کا پھٹنا (۴) بطشہ یعنی قریش کی پکڑ (۵) لزام یعنی ان کی ہلاکت۔

## يَغْشَى النَّاسَ هٰذَا عَذَابٌ أَلِيمٌ کی تفسیر

مسروق کا بیان ہے کہ حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ جب قریش نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نافرمانی کی تو آپ نے حضرت یوسف علیہ السلام کے زمانے جیسے سات سالوں کی تنگی کے لئے دعا مانگی پس ان کو قحط اور مصیبت نے ایسا آ لیا کہ ہڈیاں تک کھا گئے پس ان میں سے جب کوئی آدمی آسمان کی جانب دیکھتا تو اسے بھوک کے باعث زمین و آسمان کے درمیان دھواں ہی نظر آتا تھا پس اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ تو تم اس دن کے منتظر رہو جب آسمان ایک ظاہر دھواں لائے گا کہ لوگوں کو ڈھانپ لے گا، یہ ہے دردناک عذاب (آیت ۱۰، ۱۱) آپ فرماتے ہیں کہ پھر وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر کہنے لگے۔ یا رسول اللہ! آپ اللہ تعالیٰ سے قبیلہ مضر کے لئے بارش کی دعا کر دیں کیونکہ وہ ہلاک ہو گئے تو آپ نے قریش سے فرمایا کہ تم تو بڑے جری ہو جو اب مضر کے لئے مطالبہ کر رہے ہو۔ بہرحال آپ نے بارش کی دعا کی تو ان پر بارش ہوئی پس یہ آیت نازل فرمائی گئی۔ پھر تم وہی کرو گے (آیت ۱۵) چنانچہ جب ان پر خوشحالی کا دور آگیا تو خوشحالی آتے ہی اپنی اصلی حالت کی طرف لوٹ گئے پس اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ جس دن ہم سب سے

## رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ إِنَّا مُؤْمِنُونَ کی تفسیر

مسروق کا بیان ہے کہ میں حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا تو انہوں نے فرمایا کہ یہ بات بھی علم کا ایک حصہ ہے کہ جس بات کو تم نہ جانتے ہو تو اس کے متعلق کہہ دو کہ میں نہیں جانتا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے فرمایا: اے محبوب فرما دو کہ میں اس قرآن پر تم سے کوئی بدلہ نہیں مانگتا اور میں

الزُّهْرِيِّ عَنْ سَعِيْدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ يُؤْذِيْنِيْ ابْنُ آدَمَ يَسُبُّ الدَّهْرَ وَأَنَا الدَّهْرُ بِيَدِي الْأَمْرُ أُقَلِّبُ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے آدم کی اولاد زمانے کو گالی دے کر مجھے اذیت پہنچانے کی کوشش کرتے ہیں کیونکہ زمانہ میں ہوں ہر کام میرے ہاتھ میں ہے اور دن رات کو میں گردش میں رکھتا ہوں۔

## بَابُ (۴۳) الْأَحْقَافِ

وَقَالَ مُجَاهِدٌ تُفِيْضُوْنَ تَقُوْلُوْنَ وَقَالَ بَعْضُهُمْ أَثَرَةٍ وَأُثْرَةٍ وَأَثَارَةٍ بَقِيَّةُ عِلْمٍ وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ لَسْتُ بِأَوَّلِ الرُّسُلِ وَقَالَ غَيْرُهُ أَرَأَيْتُمْ هٰذِهِ الْأَلِفُ إِنَّمَا هِيَ تَوَعُّدٌ إِنْ صَحَّ مَا تَدَّعُوْنَ لَا يَسْتَحِقُّ أَنْ يُّعْبَدَ وَلَيْسَ قَوْلُهُ أَرَأَيْتُمْ بِرُؤْيَةِ الْعَيْنِ إِنَّمَا هُوَ أَتَعْلَمُوْنَ أَبَلَغَكُمْ أَنَّ مَا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ خَلَقُوْا شَيْئًا۔

## سورۂ الاحقاف کی تفسیر

مجاہد کا قول ہے۔ تُفِیْضُوْنَ تم کہتے ہو۔ بعض حضرات کا قول ہے اَثَرَۃٍ، اُثْرَۃٍ اور اَثَارَۃٍ تینوں کا معنی ہے علم کا باقی حصہ ہے۔ ابن عباس کا قول ہے بِدْعًا مِّنَ الرُّسُلِ سب سے پہلے آنے والا رسول نہیں ہوں۔ دوسروں کا قول ہے اَرَاَیْتُمْ یہ استفہام وعید کے لئے ہے یعنی اگر تمہارا خیال درست ہو تو جن چیزوں کو تم پوجتے ہو وہ عبادت کے لائق نہیں ہیں اور اَرَاَیْتُمْ آنکھ سے دیکھنے والی رویت نہیں ہے بلکہ اس سے مراد ہے کیا تم جانتے ہو کیا تمہارے علم میں کوئی ایسی چیز ہے کہ جنہیں تم اللہ کے سوا پوجتے ہو انہوں نے کوئی چیز پیدا کی ہو؟

## بَابُ (۴۴) وَالَّذِيْ قَالَ لِوَالِدَيْهِ أُفٍّ لَّكُمَا

أَتَعِدَانِنِيْ أَنْ أُخْرَجَ وَقَدْ خَلَتِ الْقُرُوْنُ مِنْ قَبْلِيْ وَهُمَا يَسْتَغِيْثَانِ اللّٰهَ وَيْلَكَ آمِنْ إِنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ فَيَقُوْلُ مَا هٰذَا إِلَّا أَسَاطِيْرُ الْأَوَّلِيْنَ۔

وَالَّذِیْ قَالَ لِوَالِدَیْهِ اُفٍّ لَّکُمَا کی تفسیر اور وہ جس نے اپنے والدین سے کہا کہ اُف تم سے اُکتا گیا کیا مجھے یہ وعدہ دیتے ہو کہ میں پھر زندہ کیا جاؤں گا حالانکہ مجھ سے پہلے سنگتیں گزر چکیں اور وہ دونوں اللہ سے فریاد کرتے ہیں تیری خرابی ہو ایمان لا بیشک اللہ کا وعدہ سچا ہے تو کہتا ہے یہ تو نہیں مگر اگلوں کی کہانیاں۔

۴۳۹۱۔ حَدَّثَنَا مُوْسَى بْنُ إِسْمَاعِيْلَ حَدَّثَنَا أَبُوْ عَوَانَةَ عَنْ أَبِيْ بِشْرٍ عَنْ يُوْسُفَ بْنِ مَاهَكَ قَالَ كَانَ مَرْوَانُ عَلَى الْحِجَازِ اسْتَعْمَلَهُ مُعَاوِيَةُ فَخَطَبَ فَجَعَلَ يَذْكُرُ يَزِيْدَ بْنَ مُعَاوِيَةَ لِكَيْ يُبَايَعَ لَهُ بَعْدَ أَبِيْهِ فَقَالَ لَهُ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ بْنُ أَبِيْ بَكْرٍ شَيْئًا فَقَالَ خُذُوْهُ فَدَخَلَ بَيْتَ عَائِشَةَ فَلَمْ يَقْدِرُوْا فَقَالَ مَرْوَانُ إِنَّ هٰذَا الَّذِيْ أَنْزَلَ اللّٰهُ فِيْهِ وَالَّذِيْ قَالَ لِوَالِدَيْهِ أُفٍّ لَّكُمَا أَتَعِدَانِنِيْ فَقَالَتْ عَائِشَةُ مِنْ وَّرَاءِ الْحِجَابِ مَا أَنْزَلَ اللّٰهُ فِيْنَا شَيْئًا مِّنَ الْقُرْآنِ إِلَّا أَنَّ اللّٰهَ أَنْزَلَ عُذْرِيْ۔

ابو بشر نے یوسف بن ماہک سے روایت کی ہے کہ مروان جب حجاز کا گورنر تھا جسے حضرت معاویہ نے بنایا تھا تو خطبہ دیتے ہوئے یزید بن معاویہ کی تعریف کرنے لگا تاکہ اس کے والد ماجد کے بعد لوگ اس کے ہاتھ پر بیعت کر لیں۔ تو حضرت عبدالرحمٰن بن ابوبکر اس بات پر معترض ہوئے۔ اس نے حکم دیا کہ انہیں پکڑ لو۔ لیکن یہ حضرت عائشہ صدیقہ کے کاشانۂ اقدس میں داخل ہو گئے جس کے باعث یہ انہیں نہ پکڑ سکے مروان نے کہا یہی وہ شخص ہے جس کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ وَالَّذِیْ قَالَ لِوَالِدَیْهِ اُفٍّ لَّکُمَا اَتَعِدَانِنِیْ۔ اس پر حضرت عائشہ صدیقہ نے پردے کے پیچھے سے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں ہمارے

## باب فَلَمَّا رَأَوْهُ عَارِضًا مُسْتَقْبِلَ

أَوْدِيَتِهِمْ قَالُوا هَذَا عَارِضٌ مُمْطِرُنَا بَلْ هُوَ مَا اسْتَعْجَلْتُمْ بِهِ رِيحٌ فِيهَا عَذَابٌ أَلِيمٌ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ عَارِضٌ السَّحَابُ.

۱۹۲۹ - حَدَّثَنَا أَحْمَدُ حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ أَخْبَرَنَا عَمْرٌو أَنَّ أَبَا النَّضْرِ حَدَّثَهُ عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ يَسَارٍ عَنْ عَائِشَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهَا زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ مَا رَأَيْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ضَاحِكًا حَتَّى أَرَى مِنْهُ لَهَوَاتِهِ إِنَّمَا كَانَ يَتَبَسَّمُ قَالَتْ وَكَانَ إِذَا رَأَى غَيْمًا أَوْ رِيحًا عُرِفَ فِي وَجْهِهِ قَالَتْ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّ النَّاسَ إِذَا رَأَوْا الْغَيْمَ فَرِحُوا رَجَاءَ أَنْ يَكُونَ فِيهِ الْمَطَرُ وَأَرَاكَ إِذَا رَأَيْتَهُ عُرِفَتْ فِي وَجْهِكَ الْكَرَاهِيَةُ فَقَالَ يَا عَائِشَةُ مَا يُؤْمِنِّي أَنْ يَكُونَ فِيهِ عَذَابٌ عُذِّبَ قَوْمٌ بِالرِّيحِ وَقَدْ رَأَى قَوْمٌ الْعَذَابَ فَقَالُوا هَذَا عَارِضٌ مُمْطِرُنَا.

### فَلَمَّا رَأَوْهُ عَارِضًا کی تفسیر

جب انہوں نے عذاب کو دیکھا بادل کی طرح آسمان کے کنارے میں پھیلا ہوا ان کی وادیوں کی طرف آتا ہوا بولے یہ بادل ہم پر برسے گا۔ ابن عباس کا قول ہے عَارِضٌ سے بادل مراد ہے۔

سلیمان بن یسار نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا زوجۂ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی ہے کہ انہوں نے فرمایا: میں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کبھی اس طرح ہنستے ہوئے نہیں دیکھا جس میں آپ کا حلق دیکھ لیتی کیونکہ آپ کا ہنسنا صرف تبسم کی حد تک ہوتا تھا۔ وہ فرماتی ہیں کہ جب آپ ابر یا آندھی دیکھتے تو آپ کے مبارک چہرے سے پریشانی جھلکنے لگتی۔ سو ایک دفعہ وہ عرض گزار ہوئیں: یا رسول اللہ! لوگ جب ابر آتا دیکھتے ہیں تو خوش ہوتے ہیں کہ بارش ہوگی لیکن حضور کے چہرے سے کراہیت کے آثار نمایاں ہونے لگتے ہیں۔ فرمایا: اے عائشہ! مجھے یوں تسلی نہیں ہوتی کہ مبادا اس میں عذاب ہو کیونکہ ایک قوم کو ہوا کے ذریعے عذاب دیا گیا تھا۔ اور ایک قوم نے عذاب کو دیکھ کر کہا تھا کہ یہ بادل ہم پر بارش برسائے گا۔

## باب الَّذِينَ كَفَرُوا

أَوْزَارَهَا آثَامَهَا حَتَّى لَا يَبْقَى إِلَّا مُسْلِمٌ عَرَّفَهَا بَيَّنَهَا وَقَالَ مُجَاهِدٌ مَوْلَى الَّذِينَ آمَنُوا وَلِيُّهُمْ عَزَمَ الْأَمْرُ جَدَّ الْأَمْرُ فَلَا تَهِنُوا لَا تَضْعُفُوا وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ أَضْغَانَهُمْ حَسَدَهُمْ آسِنٍ مُتَغَيِّرٍ

### سورۂ محمد کی تفسیر

أَوْزَارَهَا ان کے گناہ، یہاں تک کہ مسلمان کے سوا کوئی باقی نہیں رہے گا۔ عَرَّفَهَا اس کو بیان کیا۔ مجاہد کا قول ہے۔ مَوْلَى الَّذِينَ آمَنُوا ان کا مددگار ہے۔ عَزَمَ الْأَمْرُ بہت کام۔ فَلَا تَهِنُوا کمزوری نہ دکھاؤ۔ ابن عباس کا قول ہے أَضْغَانَهُمْ ان کا حسد کرنا۔ آسِنٍ رنگ بدل جانا۔

## باب وَتُقَطِّعُوا أَرْحَامَكُمْ

۱۹۳۰ - حَدَّثَنَا خَالِدُ بْنُ مَخْلَدٍ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ قَالَ حَدَّثَنِي مُعَاوِيَةُ بْنُ أَبِي مُزَرِّدٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ خَلَقَ اللَّهُ الْخَلْقَ فَلَمَّا فَرَغَ مِنْهُ قَامَتِ الرَّحِمُ فَأَخَذَتْ بِحَقْوِ الرَّحْمَنِ

### وَتُقَطِّعُوا أَرْحَامَكُمْ کی تفسیر

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: جب اللہ تعالیٰ مخلوق کو پیدا کرنے سے فارغ ہو چکا تو صلہ رحمی نے کھڑے ہو کر بیچ رحمٰن کا دامنِ رحمت تھام لیا۔ اس سے فرمایا گیا: ٹھہر۔ عرض گزار ہوا کہ میں اس سے تیری پناہ چاہتا ہوں تاکہ مجھے کوئی قطع نہ کرے۔ ارشاد ہوا: کیا

فَقَالَ لَهُ مَهْ قَالَتْ هٰذَا مَقَامُ الْعَائِذِ بِكَ مِنَ الْقَطِيعَةِ قَالَ أَلَا تَرْضَيْنَ أَنْ أَصِلَ مَنْ وَصَلَكِ وَأَقْطَعَ مَنْ قَطَعَكِ قَالَتْ بَلٰى يَا رَبِّ قَالَ فَذَاكِ قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ اِقْرَؤُوا إِنْ شِئْتُمْ فَهَلْ عَسَيْتُمْ إِنْ تَوَلَّيْتُمْ أَنْ تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ وَتُقَطِّعُوا أَرْحَامَكُمْ.

تو اس پر راضی نہیں کہ میں اس سے جڑوں جو تجھے ملائے اور میں اس سے توڑوں جو تجھے توڑے۔ وہ عرض گزار ہوا: ہاں اے رب! کیوں نہیں؟ فرمایا بس تیرے ساتھ یہی ہوگا۔ حضرت ابوہریرہ نے فرمایا کہ اگر تم چاہو تو یہ آیت پڑھو: تو کیا تمہارے یہ لچھن نظر آتے ہیں کہ اگر تمہیں حکومت ملے تو زمین میں فساد پھیلاؤ اور اپنے رشتے کاٹ دو (آیت ۲۲)

۱۹۳۱۔ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ حَمْزَةَ حَدَّثَنَا حَاتِمٌ عَنْ مُعَاوِيَةَ قَالَ حَدَّثَنِي عَمِّي أَبُو الْحُبَابِ سَعِيدُ بْنُ يَسَارٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ بِهٰذَا ثُمَّ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اقْرَءُوا إِنْ شِئْتُمْ فَهَلْ عَسَيْتُمْ.

سعید بن یسار نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اسی طرح روایت کی ہے لیکن اس میں یوں ہے کہ اس کے بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اگر تم چاہتے ہو تو یہ آیت پڑھ لو۔ تو کیا تمہارے یہ لچھن نظر آتے ہیں کہ اگر تمہیں ...... (آیت ۲۲)۔

۱۹۳۲۔ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ مُحَمَّدٍ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللّٰهِ أَخْبَرَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ أَبِي الْمُزَرِّدِ بِهٰذَا قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاقْرَءُوا إِنْ شِئْتُمْ فَهَلْ عَسَيْتُمْ.

عبداللہ بن مبارک نے حضرت معاویہ بن ابوالمزرد رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حدیث مذکورہ کے مطابق روایت کی اور اس میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر تم چاہتے ہو تو یہ آیت پڑھ لو تو کیا تمہارے یہ لچھن نظر آتے ہیں کہ اگر تمہیں ... (آیت ۲۲)

## بَابُ سُوْرَةِ الْفَتْحِ

## سورۃ الفتح کی تفسیر

وَقَالَ مُجَاهِدٌ سِيمَاهُمْ فِي وُجُوهِهِمْ السَّحْنَةُ وَقَالَ مَنْصُورٌ عَنْ مُجَاهِدٍ التَّوَاضُعُ شَطْأَهُ فِرَاخَهُ فَاسْتَغْلَظَ غَلُظَ سُوقِهِ السَّاقُ حَامِلَةُ الشَّجَرَةِ وَيُقَالُ دَائِرَةُ السَّوْءِ كَقَوْلِكَ رَجُلُ السَّوْءِ وَدَائِرَةُ السَّوْءِ الْعَذَابُ تُعَزِّرُوهُ تَنْصُرُوهُ شَطْأَهُ شَطْءُ السُّنْبُلِ تُنْبِتُ الْحَبَّةُ عَشْرًا أَوْ ثَمَانِيًا أَوْ سَبْعًا فَيَقْوٰى بَعْضُهُ بِبَعْضٍ فَذَاكَ قَوْلُهُ تَعَالٰى فَآزَرَهُ قَوَّاهُ وَلَوْ كَانَتْ وَاحِدَةً لَمْ تَقُمْ عَلٰى سَاقٍ وَهُوَ مَثَلٌ ضَرَبَهُ اللّٰهُ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذْ خَرَجَ وَحْدَهُ ثُمَّ قَوَّاهُ بِأَصْحَابِهِ كَمَا قَوَّى الْحَبَّةَ بِمَا يَنْبُتُ مِنْهَا.

اور مجاہد کا قول ہے سِيمَاهُمْ فِي وُجُوهِهِمْ نورانیت اور خوشنمائی۔ منصور نے مجاہد سے نقل کیا کہ اس سے مراد تواضع ہے۔ شَطْأَهُ یعنی اس کی بیٹھا۔ فَاسْتَغْلَظَ پھر موٹی ہوئی۔ سُوقِهِ یہ الساق سے مشتق ہے یعنی تنا جس پر درخت کھڑا ہوتا ہے۔ دَائِرَةُ السَّوْءِ بھی اسی طرح پڑھا جاتا ہے جیسے رَجُلُ السَّوْءِ اور اس سے مراد عذاب ہے۔ تُعَزِّرُوهُ تم اس کی مدد کرو۔ شَطْأَهُ بالی کا پٹھا جس سے دانے پیدا ہوتے ہیں یعنی دس آٹھ یا سات اور ایک دوسرے کو قوت پہنچاتے ہیں اسی لئے ارشاد باری تعالیٰ ہے فَآزَرَهُ پھر اسے قوت دی۔ اگر وہ بالی تنہا ہوتی تو اپنے پٹھے پر قائم نہ رہ سکتی۔ یہ اللہ تعالیٰ نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی مثال بیان فرمائی ہے جبکہ آپ تنہا باہر نکلے تو اصحاب کے ساتھ آپ کو قوت دی جس طرح دانے کو اس بالی سے قوت پہنچی جو اس سے پیدا ہوتی ہے۔

## بَابُ إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُبِينًا

## اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا کی تفسیر

١٩٢٣ - حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ مَسْلَمَةَ عَنْ مَالِكٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَسِيرُ فِي بَعْضِ أَسْفَارِهِ وَعُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ يَسِيرُ مَعَهُ لَيْلًا فَسَأَلَهُ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ عَنْ شَيْءٍ فَلَمْ يُجِبْهُ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ سَأَلَهُ فَلَمْ يُجِبْهُ ثُمَّ سَأَلَهُ فَلَمْ يُجِبْهُ فَقَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ ثَكِلَتْ أُمُّ عُمَرَ نَزَرْتَ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ كُلَّ ذَلِكَ لَا يُجِيبُكَ قَالَ عُمَرُ فَحَرَّكْتُ بَعِيرِي ثُمَّ تَقَدَّمْتُ أَمَامَ النَّاسِ وَخَشِيتُ أَنْ يُنْزَلَ فِيَّ الْقُرْآنُ فَمَا نَشِبْتُ أَنْ سَمِعْتُ صَارِخًا يَصْرُخُ بِي فَقُلْتُ لَقَدْ خَشِيتُ أَنْ يَكُونَ نَزَلَ فِيَّ قُرْآنٌ فَجِئْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَسَلَّمْتُ عَلَيْهِ فَقَالَ لَقَدْ أُنْزِلَتْ عَلَيَّ اللَّيْلَةَ سُورَةٌ لَهِيَ أَحَبُّ إِلَيَّ مِمَّا طَلَعَتْ عَلَيْهِ الشَّمْسُ ثُمَّ قَرَأَ إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُبِينًا

١٩٢٤ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ حَدَّثَنَا غُنْدَرٌ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ سَمِعْتُ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُبِينًا قَالَ الْحُدَيْبِيَةُ

١٩٢٥ - حَدَّثَنَا مُسْلِمُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ قُرَّةَ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ مُغَفَّلٍ قَالَ قَرَأَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ فَتْحِ مَكَّةَ سُورَةَ الْفَتْحِ فَرَجَّعَ فِيهَا قَالَ مُعَاوِيَةُ لَوْ شِئْتُ أَنْ أَحْكِيَ لَكُمْ قِرَاءَةَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَفَعَلْتُ.

### بَابٌ لِيَغْفِرَ لَكَ اللَّهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ وَيُتِمَّ نِعْمَتَهُ عَلَيْكَ وَيَهْدِيَكَ صِرَاطًا مُسْتَقِيمًا

١٩٢٦ - حَدَّثَنَا صَدَقَةُ بْنُ الْفَضْلِ أَخْبَرَنَا ابْنُ عُيَيْنَةَ حَدَّثَنَا زِيَادٌ أَنَّهُ سَمِعَ الْمُغِيرَةَ يَقُولُ

زید بن اسلم نے اپنے والد ماجد سے روایت کی ہے، کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کسی سفر میں تھے اور حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ کے ہمراہ تھے کہ حضرت عمر بن خطاب نے آپ سے کوئی بات پوچھی لیکن آپ نے انہیں کوئی جواب نہ دیا انہوں نے دوبارہ پوچھا تو آپ نے انہیں جواب نہ دیا پھر انہوں نے سہ بارہ دریافت کیا تو بھی کوئی جواب نہ دیا پس حضرت عمر نے اپنے دل میں کہا۔ عمر تیری ماں تجھ پر روئے تو نے تین دفعہ سوال کیا لیکن کسی دفعہ بھی تیری بات کا جواب نہ دیا گیا۔ حضرت عمر فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے اونٹ کو تیز چلایا اور لوگوں کے آگے جا نکلا اور میں ڈرتا تھا کہ میرے بارے میں قرآن مجید نازل نہ ہو جائے ابھی تھوڑی ہی دیر گزری تھی کہ ایک پکارنے والا مجھے آواز دے رہا تھا۔ میں ڈر گیا کہ کہیں میرے بارے میں قرآن کریم نازل نہ ہو گیا ہو پس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور آپ کو سلام کیا۔ آپ نے فرمایا کہ مجھ پر ایک ایسی سورت نازل ہوئی ہے جو مجھے ان تمام چیزوں سے پیاری ہے جن پر سورج طلوع ہوتا ہے پھر آپ نے سورۃ الفتح کی تلاوت فرمائی۔

قتادہ کا بیان ہے کہ حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا سے مراد صلح حدیبیہ ہے۔

معاویہ بن قرہ نے حضرت عبداللہ بن مغفل سے روایت کی، انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے روز سورۃ الفتح کی خوش الحانی کے ساتھ تلاوت فرمائی۔ معاویہ بن قرہ نے کہا کہ اگر میں تمہارے سامنے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اس انداز پر پڑھنا چاہوں تو ایسا کر سکتا ہوں۔

### لِيَغْفِرَ لَكَ اللّٰهُ مَا تَقَدَّمَ کی تفسیر

تاکہ اللہ تمہارے سبب سے گناہ بخشے تمہارے اگلوں کے اور تمہارے پچھلوں کے اور اپنی نعمتیں تم پر تمام کر دے اور تمہیں سیدھی راہ دکھا دے (آیت ۲)

حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم راتوں کو اس قدر قیام فرماتے کہ آپ

کی یہ بلائیں پروردگارِ عالم نے اپنے محبوب کے ذریعہ دفع فرمائیں۔ آپ ہی کے ذریعہ اُن کی مشکل کشائی اور حاجت روائی فرمائی معلوم ہوا کہ خدا نے آپ کو دافع بلا کا سبب بنایا ہے۔ حقیقی طور پر تو پروردگارِ عالم ہی دافع بلا مشکل کشا اور حاجت روا ہے۔ اس کے حکم کے بغیر ایک پتہ بھی حرکت نہیں کر سکتا۔ مخلوق میں کسی کا ذاتی طور پر کچھ بنا سکتا ہے اور نہ بگاڑ سکتا ہے لیکن اس کے طاقت دا اہلیت دینے اور رحمۃ للعالمین بنانے کے باعث مجازی اور عطائی طور پر اُسی کا محبوب ساری مخلوق میں سب سے بڑا دافع بلا مشکل کشا اور حاجت روا ہے۔ ساری مخلوقِ خدا کے بعد محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی سب سے زیادہ مرہونِ منت ہے۔ مخلوق کا کوئی فرد سے بڑا فرد آپ سے مستغنی نہیں رہ سکتا۔ اسی لیے ایک بزرگ نے فرمایا ہے۔

اگر نام محمد را نیاوردے شفیع آدم
نہ آدم یافتے توبہ نہ نوح از غرق نجینا

## بَابُ هُوَ الَّذِي أَنْزَلَ السَّكِينَةَ

۱۹۴۹ ۔ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ مُوسٰى عَنْ إِسْرَائِيلَ عَنْ أَبِي إِسْحٰقَ عَنِ الْبَرَاءِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ بَيْنَمَا رَجُلٌ مِّنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ وَفَرَسٌ لَّهُ مَرْبُوطٌ فِي الدَّارِ فَجَعَلَ يَنْفِرُ فَخَرَجَ الرَّجُلُ فَنَظَرَ فَلَمْ يَرَ شَيْئًا وَجَعَلَ يَنْفِرُ فَلَمَّا أَصْبَحَ ذَكَرَ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ تِلْكَ السَّكِينَةُ تَنَزَّلَتْ بِالْقُرْاٰنِ۔

## بَابُ إِذْ يُبَايِعُونَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ

۱۹۵۰ ۔ حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ عَمْرٍو عَنْ جَابِرٍ قَالَ: كُنَّا يَوْمَ الْحُدَيْبِيَةِ أَلْفًا وَّأَرْبَعَمِائَةٍ۔

۱۹۵۱ ۔ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا شَبَابَةُ حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ قَتَادَةَ قَالَ سَمِعْتُ عُقْبَةَ بْنَ صُهْبَانَ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُغَفَّلٍ الْمُزَنِيِّ إِنِّي مِمَّنْ شَهِدَ الشَّجَرَةَ نَهَى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الْخَذْفِ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ صُهْبَانَ قَالَ سَمِعْتُ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ الْمُغَفَّلِ۔

۱۹۵۲ ۔ حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ الْوَلِيدِ حَدَّثَنَا [illegible] حَدَّثَنَا شُعْبَةُ عَنْ خَالِدٍ عَنْ

### هُوَ الَّذِي أَنْزَلَ السَّكِينَةَ کی تفسیر

حضرت براء بن عازب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اصحاب سے ایک صحابی تلاوت کر رہے تھے اور ان کے گھر میں ان کا گھوڑا بندھا ہوا تھا تو اچانک وہ بدکنے لگا پس اس صحابی نے باہر نکل کر دیکھا تو اس کے پاس کوئی چیز کو نہ پایا۔ صبح کے وقت انہوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بات کا ذکر کیا۔ آپ نے فرمایا۔ یہ وہ سکینہ ہے جو قرآن کریم کی تلاوت کے وقت نازل ہوتا ہے۔

### إِذْ يُبَايِعُونَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ کی تفسیر

عمرو بن دینار کا بیان ہے کہ حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا۔ صلح حدیبیہ کے روز ہم (صحابہ کرام) چودہ سو کی تعداد میں تھے۔

حضرت عبد اللہ بن مغفل مزنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں ان لوگوں میں شریک تھا جنہوں نے درخت کے نیچے بیعت کی تھی۔ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کنکریاں پھینکنے سے منع فرمایا۔ عقبہ بن صہبان کا بیان ہے، کہ حضرت عبد اللہ بن مغفل مزنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے غسل خانے میں پیشاب کرنے کے متعلق سنا۔

ابو قلابہ نے حضرت ثابت بن ضحاک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کی ہے جو درخت کے نیچے بیعت رضوان کرنے والوں سے

فَقَالَ الْأَنْصَارِيُّ يَا لَلْأَنْصَارِ وَقَالَ الْمُهَاجِرِيُّ يَا لَلْمُهَاجِرِينَ فَسَمَّعَهَا اللّٰهُ رَسُولَهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَا هٰذَا فَقَالُوا كَسَعَ رَجُلٌ مِّنَ الْمُهَاجِرِينَ رَجُلًا مِّنَ الْأَنْصَارِ فَقَالَ الْأَنْصَارِيُّ يَا لَلْأَنْصَارِ وَقَالَ الْمُهَاجِرِيُّ يَا لَلْمُهَاجِرِينَ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ دَعُوهَا فَإِنَّهَا مُنْتِنَةٌ قَالَ جَابِرٌ وَكَانَتِ الْأَنْصَارُ حِينَ قَدِمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَكْثَرَ ثُمَّ كَثُرَ الْمُهَاجِرُونَ بَعْدُ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ أُبَيٍّ أَوَقَدْ فَعَلُوا وَاللّٰهِ لَئِنْ رَّجَعْنَا إِلَى الْمَدِينَةِ لَيُخْرِجَنَّ الْأَعَزُّ مِنْهَا الْأَذَلَّ فَقَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ دَعْنِي يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَضْرِبْ عُنُقَ هٰذَا الْمُنَافِقِ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَتَحَدَّثُ النَّاسُ أَنَّ مُحَمَّدًا يَقْتُلُ أَصْحَابَهُ۔

اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو یہ بات سنائی تو آپ نے فرمایا یہ بات کیا ہو رہی ہے؟ لوگوں نے بتایا کہ ایک مہاجر نے ایک انصاری کو ٹھوکر ماری تھی۔ تو انصاری نے انصار کو مدد کے لیے پکارا اور مہاجر نے مہاجرین کو۔ پس نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس طرح پکارنا چھوڑ دو، یہ تو بڑی بُری بات ہے۔ حضرت جابر فرماتے ہیں کہ جب نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے مدینہ منورہ کی جانب ہجرت فرمائی تو انصار تعداد میں زیادہ تھے لیکن بعد میں مہاجرین کی تعداد زیادہ ہو گئی۔ اس پر عبداللہ بن اُبی نے کہا کہ تم ایسا کرو اور اگر ہم مدینہ کی طرف لوٹ کر گئے تو جو سب سے زیادہ عزت والا ہے وہ اس سے ضرور اسے نکال دے گا جو سب سے زیادہ ذلت والا ہے۔ اس پر حضرت عمر فاروق گویا ہوئے: یا رسول اللہ مجھے اجازت مرحمت فرمائیے کہ اس منافق کی گردن اڑا دوں۔ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایسا نہ کرو کیونکہ لوگ باتیں بنائیں گے کہ محمد تو اپنے ساتھیوں کو بھی قتل کر دیتے ہیں۔

## باب ۸۹۹ سُورَةُ التَّغَابُنِ

## سورۃ التغابن کی تفسیر

وَقَالَ عَلْقَمَةُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ وَمَنْ يُّؤْمِنْ بِاللّٰهِ يَهْدِ قَلْبَهُ هُوَ الَّذِي إِذَا أَصَابَتْهُ مُصِيبَةٌ رَضِيَ وَعَرَفَ أَنَّهَا مِنَ اللّٰهِ۔

علقمہ بن قیس نے حضرت عبداللہ بن مسعود سے روایت کی ہے کہ ومن یؤمن باللہ یہد قلبہ۔ اللہ تعالیٰ اس کے دل کو نورِ ہدایت سے بھر دیتا ہے۔ ایسے شخص کو جب کوئی مصیبت پہنچتی ہے تو وہ رضائے الٰہی پر راضی رہتا اور جانتا ہے کہ یہ اللہ

## باب ۹۰۰ سُورَةُ الطَّلَاقِ

## سورۃ الطلاق کی تفسیر

وَقَالَ مُجَاهِدٌ وَبَالَ أَمْرِهَا جَزَاءَ أَمْرِهَا۔

مجاہد کا قول ہے کہ کسی کام کا وبال اس کا بدلہ ہوتا ہے۔

۲۰۱۹ - حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ بُكَيْرٍ حَدَّثَنَا اللَّيْثُ قَالَ حَدَّثَنِي عُقَيْلٌ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ قَالَ أَخْبَرَنِي سَالِمٌ أَنَّ عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا أَخْبَرَهُ أَنَّهُ طَلَّقَ امْرَأَتَهُ وَهِيَ حَائِضٌ فَذَكَرَ عُمَرُ لِرَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَتَغَيَّظَ فِيهِ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ قَالَ لِيُرَاجِعْهَا ثُمَّ يُمْسِكْهَا حَتَّى تَطْهُرَ ثُمَّ تَحِيضَ فَتَطْهُرَ فَإِنْ

سالم کا بیان ہے کہ اُن کے والد حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے اپنی بیوی کو حیض کی حالت میں طلاق دے دی۔ پس حضرت عمر نے اس کا ذکر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے کر دیا تو آپ نے اس پر ناراضگی کا اظہار فرمایا اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اُسے واپس لوٹاؤ اور اپنے پاس رکھو یہاں تک کہ وہ پاک ہو جائے پھر جب حیض آئے اور اس سے پاک ہو جائے تو اگر طلاق دینا چاہے تو پاکی کی حالت میں

بَدَا لَهُ أَنْ يُطَلِّقَهَا فَلْيُطَلِّقْهَا طَاهِرًا قَبْلَ أَنْ يَمَسَّهَا فَتِلْكَ الْعِدَّةُ كَمَا أَمَرَهُ اللَّهُ وَأُولَاتُ الْأَحْمَالِ أَجَلُهُنَّ أَنْ يَضَعْنَ حَمْلَهُنَّ وَمَنْ يَتَّقِ اللَّهَ يَجْعَلْ لَهُ مِنْ أَمْرِهِ يُسْرًا أُولَاتُ الْأَحْمَالِ وَاحِدُهَا ذَاتُ حَمْلٍ.

۲۰۱۷ - حَدَّثَنَا سَعْدُ بْنُ حَفْصٍ حَدَّثَنَا شَيْبَانُ عَنْ يَحْيَى قَالَ أَخْبَرَنِي أَبُو سَلَمَةَ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى ابْنِ عَبَّاسٍ وَأَبُو هُرَيْرَةَ جَالِسٌ عِنْدَهُ فَقَالَ أَفْتِنِي فِي امْرَأَةٍ وَلَدَتْ بَعْدَ زَوْجِهَا بِأَرْبَعِينَ لَيْلَةً فَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ آخِرُ الْأَجَلَيْنِ قُلْتُ أَنَا وَأُولَاتُ الْأَحْمَالِ أَجَلُهُنَّ أَنْ يَضَعْنَ حَمْلَهُنَّ قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ أَنَا مَعَ ابْنِ أَخِي يَعْنِي أَبَا سَلَمَةَ فَأَرْسَلَ ابْنُ عَبَّاسٍ غُلَامَهُ كُرَيْبًا إِلَى أُمِّ سَلَمَةَ يَسْأَلُهَا فَقَالَتْ قُتِلَ زَوْجُ سُبَيْعَةَ الْأَسْلَمِيَّةِ وَهِيَ حُبْلَى فَوَضَعَتْ بَعْدَ مَوْتِهِ بِأَرْبَعِينَ لَيْلَةً فَخُطِبَتْ فَأَنْكَحَهَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَكَانَ أَبُو السَّنَابِلِ فِيمَنْ خَطَبَهَا. وَقَالَ سُلَيْمَانُ بْنُ حَرْبٍ وَأَبُو النُّعْمَانِ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ زَيْدٍ عَنْ أَيُّوبَ عَنْ مُحَمَّدٍ قَالَ كُنْتُ فِي حَلْقَةٍ فِيهَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ أَبِي لَيْلَى وَكَانَ أَصْحَابُهُ يُعَظِّمُونَهُ فَذَكَرَ آخِرَ الْأَجَلَيْنِ فَحَدَّثْتُ بِحَدِيثِ سُبَيْعَةَ بِنْتِ الْحَارِثِ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُتْبَةَ قَالَ فَضَمَّزَ لِي بَعْضُ أَصْحَابِهِ قَالَ مُحَمَّدٌ فَفَطِنْتُ لَهُ فَقُلْتُ إِنِّي إِذًا لَجَرِيءٌ إِنْ كَذَبْتُ عَلَى عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عُتْبَةَ وَهُوَ فِي نَاحِيَةِ الْكُوفَةِ فَاسْتَحْيَا وَقَالَ لَكِنْ عَمُّهُ لَمْ يَقُلْ ذَلِكَ فَلَقِيتُ أَبَا عَطِيَّةَ مَالِكَ بْنَ عَامِرٍ فَسَأَلْتُهُ فَذَهَبَ يُحَدِّثُنِي حَدِيثَ سُبَيْعَةَ فَقُلْتُ هَلْ

دو، لیکن ہاتھ لگانے سے پہلے اور حکم الٰہی کے مطابق یہی عدت ہے اور حمل والی عورتوں کے لئے عدت یہ ہے کہ وضع حمل ہو جائے اور جو اللہ تعالیٰ سے ڈرتا ہے تو اس کے کام میں آسانی پیدا کر دی جاتی ہے۔ اور اُولَاتُ حَمْلٍ کا واحد ذَاتُ حَمْلٍ ہے۔

ابو سلمہ کا بیان ہے کہ ایک آدمی حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس وقت حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی اُن کے پاس بیٹھے ہوئے تھے۔ اُس آدمی نے کہا کہ مجھے اس عورت کے بارے میں فتویٰ دیجئے جو اپنے خاوند کی وفات کے چالیس دن بعد بچہ جنے؟ حضرت ابن عباس نے فرمایا کہ دونوں مدتوں میں سے دوسری (جس کے دن زیادہ ہوں)۔ میں ابو سلمہ نے کہا (قرآن کریم میں تو یہ ہے) اور حمل والیوں کی میعاد یہ ہے کہ وہ اپنا حمل جن لیں (آیت ۴)۔ حضرت ابو ہریرہ نے کہا کہ میں بھی اپنے بھتیجے ابو سلمہ سے اتفاق کرتا ہوں۔ پس حضرت ابن عباس نے اپنے غلام کُریب کو بھیجا کہ اس کا واقعی حکم حضرت اُم سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے معلوم کر آئے۔ انہوں نے فرمایا کہ سبیعہ اسلمیہ کا شوہر شہید ہو گیا تھا اور وہ اس وقت حاملہ تھیں، تو اُن کے وصال کے چالیس روز بعد ان کے ہاں بچہ پیدا ہوا۔ پس اُن کے پاس نکاح کا پیغام بھیجا گیا اور خود رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اُن کا نکاح پڑھایا۔ اور نکاح کا پیغام دینے والوں میں ابو السنابل بھی تھے۔ ایوب سختیانی نے محمد بن سیرین سے روایت کی ہے کہ میں ایسے حلقے میں موجود تھا جس کے اندر عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ تھے اور ان کے ساتھی ان کی تعظیم کرتے تھے تو انہوں نے دونوں مدتوں کا ذکر کیا۔ پس میں نے عبداللہ بن عتبہ کے واسطے سے حضرت سبیعہ بنت حارث کا واقعہ بیان کیا۔ وہ فرماتے ہیں کہ مجھے ان کے بعض ساتھیوں نے روکا۔ محمد بن سیرین فرماتے ہیں کہ میں نے عبدالرحمٰن بن ابی لیلیٰ سے کہا کہ اس کا مطلب یہ ہوا کہ میں دانستہ عبداللہ بن عتبہ پر جھوٹ بولنے کی جرأت کر رہا ہوں، حالانکہ وہ کوفہ کے اندر ہی رہتے ہیں۔ وہ شرمسار ہو کر کہنے لگے کہ اُن کے چچا تو ایسا نہیں کہتے۔ پھر میں ابو عطیہ مالک بن عامر سے ملا اور ان سے پوچھا تو انہوں نے مجھ سے حدیث سبیعہ بیان کی۔ پھر میں نے ان سے کہا کیا آپ نے عبداللہ بن مسعود سے اس بارے میں کچھ سنا ہے؟ انہوں نے بتایا کہ

الْخَطَّابِ عَنْ آيَةٍ فَمَا أَسْتَطِيعُ أَنْ أَسْأَلَهُ هَيْبَةً
لَهُ حَتَّى خَرَجَ حَاجًّا فَخَرَجْتُ مَعَهُ فَلَمَّا رَجَعْتُ
وَكُنَّا بِبَعْضِ الطَّرِيقِ عَدَلَ إِلَى الْأَرَاكِ لِحَاجَةٍ لَهُ
قَالَ فَوَقَفْتُ لَهُ حَتَّى فَرَغَ ثُمَّ سِرْتُ مَعَهُ فَقُلْتُ
يَا أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ مَنِ اللَّتَانِ تَظَاهَرَتَا عَلَى النَّبِيِّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ أَزْوَاجِهِ فَقَالَ تِلْكَ
حَفْصَةُ وَعَائِشَةُ قَالَ فَقُلْتُ وَاللّٰهِ إِنْ كُنْتُ
لَأُرِيدُ أَنْ أَسْأَلَكَ عَنْ هٰذَا مُنْذُ سَنَةٍ فَمَا أَسْتَطِيعُ
هَيْبَةً لَكَ قَالَ فَلَا تَفْعَلْ مَا ظَنَنْتَ أَنَّ عِنْدِي مِنْ
عِلْمٍ فَاسْأَلْنِي فَإِنْ كَانَ لِي عِلْمٌ خَبَّرْتُكَ بِهِ قَالَ
ثُمَّ قَالَ عُمَرُ إِنْ كُنَّا فِي الْجَاهِلِيَّةِ مَا نَعُدُّ لِلنِّسَاءِ
أَمْرًا حَتَّى أَنْزَلَ اللّٰهُ فِيهِنَّ مَا أَنْزَلَ وَقَسَمَ لَهُنَّ مَا
قَسَمَ قَالَ فَبَيْنَا أَنَا فِي أَمْرٍ أَتَأَمَّرُهُ إِذْ قَالَتِ
امْرَأَتِي لَوْ صَنَعْتَ كَذَا وَكَذَا قَالَ فَقُلْتُ لَهَا
مَا لَكِ وَلِمَا هٰهُنَا فِيمَا تَكَلُّفُكِ فِي أَمْرٍ أُرِيدُهُ فَقَالَتْ
لِي عَجَبًا لَكَ يَا ابْنَ الْخَطَّابِ مَا تُرِيدُ أَنْ تُرَاجَعَ أَنْتَ
وَإِنَّ ابْنَتَكَ لَتُرَاجِعُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ حَتَّى يَظَلَّ يَوْمَهُ غَضْبَانَ فَقَامَ عُمَرُ فَأَخَذَ
رِدَاءَهُ مَكَانَهُ حَتَّى دَخَلَ عَلَى حَفْصَةَ فَقَالَ لَهَا
يَا بُنَيَّةُ إِنَّكِ لَتُرَاجِعِينَ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ حَتَّى يَظَلَّ يَوْمَهُ غَضْبَانَ فَقَالَتْ حَفْصَةُ
وَاللّٰهِ إِنَّا لَنُرَاجِعُهُ فَقُلْتُ تَعْلَمِينَ أَنِّي أُحَذِّرُكِ
عُقُوبَةَ اللّٰهِ وَغَضَبَ رَسُولِهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ يَا بُنَيَّةُ لَا يَغُرَّنَّكِ هٰذِهِ الَّتِي أَعْجَبَهَا حُسْنُهَا
حُبُّ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِيَّاهَا يُرِيدُ
عَائِشَةَ قَالَ ثُمَّ خَرَجْتُ حَتَّى دَخَلْتُ عَلَى أُمِّ سَلَمَةَ
لِقَرَابَتِي مِنْهَا فَكَلَّمْتُهَا فَقَالَتْ أُمُّ سَلَمَةَ عَجَبًا لَكَ
يَا ابْنَ الْخَطَّابِ دَخَلْتَ فِي كُلِّ شَيْءٍ حَتَّى تَبْتَغِيَ أَنْ
[illegible]

سے نکلا تو میں بھی اُن کے ساتھ نکلا جب ہم واپس ہو رہے تھے تو وہ ایک پیلو کے
درخت کے پاس قضائے حاجت کے لئے گئے یہ فرماتے ہیں کہ میں اُن کے انتظار
میں کھڑا رہا یہاں تک کہ جب وہ فارغ ہو گئے تو میں اُن کے ساتھ چل دیا ۔
اُس وقت میں نے کہا ۔ اے امیر المؤمنین نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی
ازواجِ مطہرات میں سے وہ کونسی دو ہیں جنہوں نے آپس میں جتھہ بنایا تھا ۔
انہوں نے فرمایا ۔ وہ حفصہ اور عائشہ ہیں یہ فرماتے ہیں ، پھر میں نے کہا کہ خدا
کی قسم میں ایک سال سے یہ بات پوچھنا چاہتا تھا مگر آپ کی ہیبت کے
باعث دریافت نہ کر سکا انہوں نے فرمایا ۔ ایسا نہ کیا کرو بلکہ اگر تمہارا یہ
خیال ہو کہ مجھے اس بات کا علم ہے تو مجھ سے پوچھ لیا کرو ۔ اگر مجھے اس کا علم ہو گا
تو تمہیں بتا دوں گا ۔ یہ فرماتے ہیں کہ اس کے بعد حضرت عمر نے فرمایا کہ خدا کی قسم
زمانہ جاہلیت میں ہم عورتوں کا کوئی حق نہیں سمجھتے تھے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے
اُن کے متعلق وہ احکام نازل فرمائے جو نازل فرمائے ہیں ۔ اور اُن کا وہ حق
مقرر فرمایا جو مقرر فرمایا ۔ یہ فرماتے ہیں کہ ایک روز میں اپنے کسی معاملے میں
سوچ بچار کر رہا تھا کہ میری بیوی نے کہا ۔ کاش آپ ایسا اور ایسا کر لیں ۔ وہ
فرماتے ہیں کہ میں نے اُن سے کہا تمہیں کیا ہو گیا ہے کہ جو کچھ میں کرنا چاہتا ہوں
تم میرے اس معاملے میں کیوں دخل دیتی ہو ؟ انہوں نے کہا ۔ اے ابن خطاب
یہ آپ کیسی عجیب بات کر رہے ہیں ، آپ یہ چاہتے ہیں کہ آپ کو مطلق جواب نہ دیا
جائے ۔ حالانکہ آپ کی صاحبزادی تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جواب
دیتی ہیں جس پر یہاں تک کہ سارا دن حضور نے غصے کی حالت میں گزارا ۔ پس حضرت عمر
کھڑے ہو گئے ، اپنی چادر سنبھالی یہاں تک کہ حضرت حفصہ کے پاس پہنچے اور
اُن سے کہا ۔ اے بیٹی! کیا تم رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جواب دیتی ہو
یہاں تک کہ حضور سارا دن غصے میں گزارتے ہیں ۔ پس حضرت حفصہ نے کہا ۔
خدا کی قسم ہم (سب کی سب) حضور کو جواب دیتی ہیں ۔ حضرت عمر نے فرمایا کیا
تم جانتی ہو کہ میں تمہیں اللہ کے عذاب سے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم
کے غضب سے بچا سکتا ہوں ۔ اے بیٹی! جس کا حسن مقبول بارگاہ و صداقت ہے
اور جس سے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو محبت ہے اس کا معاملہ
تمہیں دھوکا نہ دے جائے ۔ اُن کا اشارہ حضرت عائشہ کی طرف تھا ۔ وہ
فرماتے ہیں کہ پھر میں باہر نکل آیا اور رشتہ داری کے سبب حضرت ام سلمہ
کے پاس گیا اور اُن سے بات کی ۔ ام المؤمنین حضرت ام سلمہ نے

الْعَلِيمُ الْخَبِيرُ فِيهِ عَائِشَةُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

خبر دار نے بتایا (آیت ۳) اس باب میں حضرت عائشہ نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کی ہے۔

ف: اس حدیث کے آخر میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی دنیاوی زندگی کا ایک نقشہ ہے کہ پروردگار عالم نے آپ کو دونوں جہانوں کا بادشاہ بنایا لیکن دنیاوی آرام وراحت کے لیے آپ کے کاشانۂ اقدس میں سامان کیا تھا۔ کیا دنیا میں اتنے سامان کے ساتھ زندگی گزارنے پر کوئی رضامند ہو سکتا ہے؟ کیا اس سامان میں مزید کچھ کمی کی جا سکتی ہے؟

اس طرح زندگی گزارنا اس ہستی نے پسند فرمایا جس کی خاطر پروردگار عالم نے سب کچھ پیدا کیا اور سب کچھ جسے عطا فرما دیا ہے ——— جس سے اس کے محبوب نے فرمایا: إِنَّا أَعْطَيْنَاكَ الْكَوْثَرَ۔ جس نے خود فرمایا: یا عائشۃ لو شئت لسارت معی جبال الذھب ——— اعطیت الکنزین ——— اعطیت مفاتیح خزائن الارض ——— اعطیت مفاتیح کل شیء ———

جس کو حقیقی مالک نے کہ زمین کی ہر چیز کا مالک بنا دیا جس کے سر پر خلافت عظمیٰ کا تاج رکھ دیا ——— اس ہستی نے اپنی مرضی سے دنیاوی زندگی اس طرح گزاری کہ سامان گھر میں تھا تو بس نام ہی کا۔ غذا تھی تو جو کی روٹی اور وہ بھی پیٹ بھر کر نہیں اور وہ بھی روزانہ یا دو وقت نہیں بلکہ کسی وقت کھانا اور کبھی فاقہ۔ یہ جو کچھ پسند فرمایا اس کے پیش نظر یہی کہنا پڑتا ہے۔

کل جہاں ملک اور جَو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام

یہ سب کچھ اختیاری تھا۔ اگر چاہتے تو سونے چاندی کے مکانات ہوتے اور دولت کے انبار۔ دنیا کی کونسی نعمت تھی جو حاضر خدمت نہ ہوتی لیکن اس حقیقت کے باوجود اس طرح زندگی گزاری کہ کوئی غریب سے غریب ہستی بھی شکایت کے لیے زبان نہ کھول سکے اور نہ کبھی دل برداشتہ ہو۔ مجبوری کی بات اور ہے لیکن جو سب کچھ ہوتے ہوئے کم از کم پر قناعت کرے یہ بات ہی کچھ اور ہے۔ شاعر مشرق ڈاکٹر محمد اقبال مرحوم نے اس کے متعلق فرمایا ہے۔

امارت کیا شکوہِ خسروی بھی ہو تو کیا حاصل
کہ پایا میں نے استغنا میں معراجِ مسلمانی

۲۰۲۱۔ حَدَّثَنَا عَلِيٌّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ قَالَ سَمِعْتُ عُبَيْدَ بْنَ حُنَيْنٍ قَالَ سَمِعْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا يَقُولُ أَرَدْتُ أَنْ أَسْأَلَ عُمَرَ فَقُلْتُ يَا أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ مَنِ الْمَرْأَتَانِ اللَّتَانِ تَظَاهَرَتَا عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَمَا أَتْمَمْتُ كَلَامِي حَتَّى قَالَ عَائِشَةُ وَحَفْصَةُ۔

عبید بن حنین کا بیان ہے کہ میں نے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو فرماتے ہوئے سنا کہ میں نے حضرت عمر سے پوچھنے کا ارادہ کیا پس میں نے کہا: اے امیر المومنین! رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات میں سے وہ دونوں کونسی تھیں جنہوں نے آپس میں مشورہ کیا تھا؟ ابھی میں بات پوری بھی نہیں کرنے پایا تھا کہ انہوں نے فرمایا۔ وہ عائشہ اور حفصہ تھیں۔

# باب تَبَارَكَ الَّذِي بِيَدِهِ الْمُلْكُ

التَّفَاوُتُ: الِاخْتِلَافُ، وَالتَّفَاوُتُ وَالتَّفَوُّتُ وَاحِدٌ. تَمَيَّزُ: تَقَطَّعُ. مَنَاكِبِهَا: جَوَانِبِهَا. تَدَّعُونَ وَتَدْعُونَ مِثْلُ تَذَّكَّرُونَ وَتَذْكُرُونَ. وَيَقْبِضْنَ: يَضْرِبْنَ بِأَجْنِحَتِهِنَّ. وَقَالَ مُجَاهِدٌ: صَافَّاتٍ: بَسْطُ أَجْنِحَتِهِنَّ. وَنُفُورٍ: الْكُفُورُ.

## سورۂ الملک کی تفسیر

التَّفَاوُتُ اختلاف التَّفَاوُتُ اور التَّفَوُّتُ ہم معنی ہیں تَمَيَّزُ ٹکڑے ٹکڑے ہونا مَنَاكِبِهَا اس کے کنارے تَدَّعُونَ اور تَدْعُونَ اسی طرح ہیں جیسے تَذَّكَّرُونَ اور تَذْكُرُونَ ہیں۔ يَقْبِضْنَ اپنے پروں کو مارتے ہیں مجاہد کا قول ہے صَافَّاتٍ پروں کا پھیلانا نُفُورٌ کفر کرنا

# باب نٓ وَالْقَلَمِ

وَقَالَ قَتَادَةُ: حَرْدٍ: جِدٍّ فِي أَنْفُسِهِمْ. وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ: لَضَالُّونَ: أَضْلَلْنَا مَكَانَ جَنَّتِنَا. وَقَالَ غَيْرُهُ: كَالصَّرِيمِ: كَالصُّبْحِ انْصَرَمَ مِنَ اللَّيْلِ، وَاللَّيْلُ انْصَرَمَ مِنَ النَّهَارِ، وَهُوَ أَيْضًا كُلُّ رَمْلَةٍ انْصَرَمَتْ مِنْ مُعْظَمِ الرَّمْلِ، وَالصَّرِيمُ أَيْضًا الْمَصْرُومُ مِثْلُ قَتِيلٍ وَمَقْتُولٍ.

## سورۂ القلم کی تفسیر

قتادہ کا قول ہے: حَرْدٍ اپنے دلوں میں کوشش کرنا ابن عباس کا قول ہے: لَضَالُّونَ ہم بھول گئے کہ باغ کہاں ہے دوسرے کا قول ہے: كَالصَّرِيمِ صبح کی طرح جو رات سے جدا ہو جاتی ہے اور رات کی طرح جو دن سے الگ ہو جاتی ہے اور اسی طرح ریت کا ہر وہ ٹکڑا جو ٹیلوں سے جدا ہو جاتا ہے اور الصَّرِيمُ بمعنی اسی طرح الْمَصْرُومُ ہے جیسے قَتِيلٌ سے مَقْتُولٌ ہے

# باب عُتُلٍّ بَعْدَ ذَلِكَ زَنِيمٍ

۲۰۲۴ - حَدَّثَنَا مَحْمُودٌ، حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ، عَنْ إِسْرَائِيلَ، عَنْ أَبِي حَصِينٍ، عَنْ مُجَاهِدٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا: عُتُلٍّ بَعْدَ ذَلِكَ زَنِيمٍ قَالَ: رَجُلٌ مِنْ قُرَيْشٍ لَهُ زَنَمَةٌ مِثْلُ زَنَمَةِ الشَّاةِ.

## عُتُلٍّ بَعْدَ ذَلِكَ زَنِيمٍ کی تفسیر

مجاہد نے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی ہے کہ آیت: اس سب پر طرہ یہ کہ اس کی اصل میں خطا ہے (آیت ۱۳) قریش کے جس آدمی کے بارے میں ہے اس کی اصل میں خطا اس طرح نمایاں تھی جس طرح بکری کی خاص نشانی نمایاں ہوتی ہے۔

۲۰۲۵ - حَدَّثَنَا أَبُو نُعَيْمٍ، حَدَّثَنَا سُفْيَانُ، عَنْ مَعْبَدِ بْنِ خَالِدٍ، قَالَ: سَمِعْتُ حَارِثَةَ بْنَ وَهْبٍ الْخُزَاعِيَّ، قَالَ: سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: أَلَا أُخْبِرُكُمْ بِأَهْلِ الْجَنَّةِ؟ كُلُّ ضَعِيفٍ مُتَضَعِّفٍ، لَوْ أَقْسَمَ عَلَى اللَّهِ لَأَبَرَّهُ، أَلَا أُخْبِرُكُمْ بِأَهْلِ النَّارِ؟ كُلُّ عُتُلٍّ جَوَّاظٍ مُسْتَكْبِرٍ. يَوْمَ يُكْشَفُ عَنْ سَاقٍ.

حضرت حارثہ بن وہب خزاعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے نبی کریم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا۔ کیا میں تمہیں اہل جنت کی پہچان نہ بتاؤں ہر کمزور اور حقیر سمجھا جانے والا، لیکن اگر وہ اللہ کے بھروسے پر قسم کھا بیٹھے تو وہ اسے سچا کر دیتا ہے اور کیا میں تمہیں جہنمیوں کی پہچان نہ بتا دوں ہر بدخلق، جھگڑالو اور مغرور۔

خَالِدُ بْنُ يَزِيدَ عَنْ سَعِيدِ بْنِ أَبِي هِلَالٍ عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ يَكْشِفُ رَبُّنَا عَنْ سَاقِهِ فَيَسْجُدُ لَهُ كُلُّ مُؤْمِنٍ وَمُؤْمِنَةٍ وَيَبْقَى مَنْ كَانَ يَسْجُدُ فِي الدُّنْيَا رِيَاءً وَسُمْعَةً فَيَذْهَبُ لِيَسْجُدَ فَيَعُودُ ظَهْرُهُ طَبَقًا وَاحِدًا۔

ہے کہ میں نے نبی کریم صلے اللہ تعالے علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سُنا کہ (قیامت کے روز) جب اللہ تعالے اپنی پنڈلی (جس کی حقیقت خدا ہی جانے) کو ظاہر فرمائے گا تو تمام مومن مرد اور مومنہ عورتیں اس کے لئے سجدہ ریز ہو جائیں گے اور جو دنیا میں صرف دکھاوے اور شہرت کے لئے سجدہ کیا کرتے تھے، جب وہ سجدہ کرنا چاہیں گے تو ان کی کمر تختے کے مانند ہو جائے گی (یعنی سجدہ نہ کر سکیں گے)۔

## باب ۴۰۹ (الْحَاقَّةُ)

عِيشَةٍ رَاضِيَةٍ يُرِيدُ فِيهَا الرِّضَا الْقَاضِيَةَ الْمَوْتَةَ الْأُولَى الَّتِي مُتُّهَا ثُمَّ أُحْيَا بَعْدَهَا مِنْ أَحَدٍ عَنْهُ حَاجِزِينَ أَحَدٌ يَكُونُ لِلْجَمْعِ وَلِلْوَاحِدِ وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ الْوَتِينَ نِيَاطُ الْقَلْبِ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ طَغَى كَثُرَ وَيُقَالُ بِالطَّاغِيَةِ بِطُغْيَانِهِمْ وَيُقَالُ طَغَتْ عَلَى الْخُزَّانِ كَمَا طَغَى الْمَاءُ عَلَى قَوْمِ نُوحٍ۔

## سورۂ الحاقہ کی تفسیر

عِيشَةٍ رَّاضِيَةٍ الرِّضَا سے ہے یعنی پسندیدہ۔ الْقَاضِيَةَ پہلی موت جس کے بعد آدمی کو قیامت میں دوبارہ زندہ کیا جائے گا۔ مِنْ أَحَدٍ عَنْهُ حَاجِزِينَ اس میں اَحَد، جمع اور واحد دونوں کے لئے ہے۔ ابن عباس کا قول ہے:- اَلْوَتِیْن رگ جان۔ ابن عباس کا قول ہے:- طَغٰی زیادہ ہو جانا، جیسے قوم عاد کو الطَّاغِيَةِ کہتے ہیں بوجہ طغیان کے اور طَغَتْ عَلَى الْخُزَّانِ بھی بولتے ہیں جیسے طَغَى الْمَاءُ عَلَى قَوْمِ نُوحٍ۔

## باب ۴۱۰ (سَأَلَ سَائِلٌ)

الْفَصِيلَةُ أَصْغَرُ آبَائِهِ الْقُرْبَى إِلَيْهِ يَنْتَمِي مَنِ انْتَمَى لِلشَّوَى الْيَدَانِ وَالرِّجْلَانِ وَالْأَطْرَافُ وَجِلْدَةُ الرَّأْسِ يُقَالُ لَهَا شَوَاةٌ وَمَا كَانَ غَيْرَ مَقْتَلٍ فَهُوَ شَوًى وَالْعِزُونَ الْجَمَاعَاتُ وَوَاحِدُهَا عِزَةٌ۔

## سورۂ المعارج کی تفسیر

اَلْفَصِيلَةُ جو تمیم کے آباؤ اجداد میں اُس کا سب سے قریب ہو۔ شَوٰی دونوں ہاتھ، دونوں پیر، پہلو اور سر کی کھال کو شَوَاةٌ کہتے ہیں اور جن کے کٹنے سے آدمی نہ مرے وہ شَوٰی ہیں۔ عِزِينَ جماعتیں، اس کا واحد عِزَةٌ ہے۔

## باب ۴۱۱ (إِنَّا أَرْسَلْنَا)

أَطْوَارًا طَوْرًا كَذَا وَطَوْرًا كَذَا يُقَالُ عَدَا طَوْرَهُ أَيْ قَدْرَهُ وَالْكُبَّارُ أَشَدُّ مِنَ الْكِبَارِ وَكَذَلِكَ جُمَّالٌ وَجَمِيلٌ لِأَنَّهَا أَشَدُّ مُبَالَغَةً وَكُبَّارٌ الْكَبِيرُ وَكُبَارًا أَيْضًا بِالتَّخْفِيفِ وَالْعَرَبُ تَقُولُ

## سورۂ نوح کی تفسیر

اَطْوَارًا کبھی کوئی حالت اور کبھی کوئی اور عَدَا طَوْرَهُ سے اس کی قدر مراد ہے۔ اَلْكُبَّارُ سے بہت ہی بڑا مراد ہے، جیسے جَمِيلٌ سے جُمَّالٌ۔ اس میں اکبر کا شدید مبالغہ ہے۔ یہ تخفیف کے ساتھ بھی بولا جاتا ہے کیونکہ اہل عرب حُسَّانٌ اور جُمَّالٌ

رَجُلٌ حُسَّانٌ وَجُمَّالٌ وَحُسَانٌ مُخَفَّفٌ وَجُمَالٌ مُخَفَّفٌ. دَيَّارًا مِنْ دَوْرٍ، وَلَكِنَّهُ فَيْعَالٌ مِنَ الدَّوَرَانِ كَمَا قَرَأَ عُمَرُ الْحَيُّ الْقَيَّامُ وَهِيَ مِنْ قُمْتُ. وَقَالَ غَيْرُهُ دَيَّارًا أَحَدًا تَبَارًا. هَلَاكًا. وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ مِدْرَارًا يَتْبَعُ بَعْضُهَا بَعْضًا وَقَارًا عَظَمَةً.

کی جگہ حُسّانٌ اور جُمّالٌ بھی استعمال کرتے ہیں۔ دَیّارًا دَوْر سے ہے اور الدَّوَران سے فَیْعَالٌ کے وزن پر بنایا گیا ہے جیسے حضرت عمر نے اَلْحَیُّ الْقَیَّام پڑھا ہے جو قُمْتُ سے ہے۔ دوسرے کا قول ہے۔ دَیّارًا سے ایک آدمی مراد ہے۔ تَبَارًا ہلاکت۔ ابن عباس کا قول ہے۔ مِدْرَارًا لگاتار۔ وَقَارًا عزت و عظمت۔

٢٠٢٧۔ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ مُوسَى أَخْبَرَنَا هِشَامٌ عَنِ ابْنِ جُرَيْجٍ وَقَالَ عَطَاءٌ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا صَارَتِ الْأَوْثَانُ الَّتِي كَانَتْ فِي قَوْمِ نُوحٍ فِي الْعَرَبِ بَعْدُ أَمَّا وُدٌّ كَانَتْ لِكَلْبٍ بِدَوْمَةِ الْجَنْدَلِ وَأَمَّا سُوَاعٌ كَانَتْ لِهُذَيْلٍ وَأَمَّا يَغُوثُ فَكَانَتْ لِمُرَادٍ ثُمَّ لِبَنِي غُطَيْفٍ بِالْجَوْفِ عِنْدَ سَبَإٍ وَأَمَّا يَعُوقُ فَكَانَتْ لِهَمْدَانَ وَأَمَّا نَسْرٌ فَكَانَتْ لِحِمْيَرَ لِآلِ ذِي الْكَلَاعِ أَسْمَاءُ رِجَالٍ صَالِحِينَ مِنْ قَوْمِ نُوحٍ فَلَمَّا هَلَكُوا أَوْحَى الشَّيْطَانُ إِلَى قَوْمِهِمْ أَنِ انْصِبُوا إِلَى مَجَالِسِهِمُ الَّتِي كَانُوا يَجْلِسُونَ أَنْصَابًا وَسَمُّوهَا بِأَسْمَائِهِمْ فَفَعَلُوا فَلَمْ تُعْبَدْ حَتَّى إِذَا هَلَكَ أُولَئِكَ وَتَنَسَّخَ الْعِلْمُ عُبِدَتْ.

عطا خراسانی یا عطاء بن ابی رباح نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ جو بت حضرت نوح علیہ السلام کی قوم میں پوجے جاتے تھے وہی بعد میں اہل عرب نے اپنے معبود بنا لیے۔ وُدّ بنی کلب کا بت تھا جو دومۃ الجندل کے مقام پر رکھا ہوا تھا۔ سُواع بت بنی ہذیل کا تھا۔ یغوث بنی مراد کا تھا پھر بنی غطیف کا جو سبا کے پاس جوف میں تھا۔ یعوق یہ ہمدان کا تھا اور نسر یہ ذی الکلاع کی آل حمیر کا بت تھا۔ یہ حضرت نوح کی قوم کے نیک آدمیوں کے نام ہیں جب وہ وفات پا گئے تو شیطان نے ان کی قوم کے دلوں میں یہ بات ڈالی کہ جن جگہوں پر وہ اللہ والے بیٹھا کرتے تھے وہاں ان کے مجسمے بنا کر رکھو اور ان بتوں کے نام بھی ان نیکوں کے نام پر رکھو۔ لوگوں نے بلاشبہ حقیقت ایسا کر دیا لیکن ان کی پوجا نہیں کرتے تھے۔ جب وہ لوگ دنیا سے چلے گئے اور علم اٹھ گیا تو ان کی پوجا ہونے لگی۔

## بَابٌ ١٢١٩ قُلْ أُوحِيَ إِلَيَّ

## سورۂ جن کی تفسیر۔

قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ لِبَدًا أَعْوَانًا.

ابن عباس کا قول ہے۔ لِبَدًا مددگار، دست و بازو۔

٢٠٢٨۔ حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ إِسْمَاعِيلَ حَدَّثَنَا أَبُو عَوَانَةَ عَنْ أَبِي بِشْرٍ عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ انْطَلَقَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي طَائِفَةٍ مِنْ أَصْحَابِهِ عَامِدِينَ إِلَى سُوقِ عُكَاظٍ وَقَدْ حِيلَ بَيْنَ الشَّيَاطِينِ وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ وَأُرْسِلَتْ عَلَيْهِمُ الشُّهُبُ فَرَجَعَتِ الشَّيَاطِينُ فَقَالُوا مَا لَكُمْ فَقَالُوا حِيلَ بَيْنَنَا وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے بعض اصحاب کی ایک جماعت کو ساتھ لے کر بازار عکاظ کی جانب تشریف لے گئے۔ اس وقت آسمانی خبروں اور شیطانوں کے درمیان رکاوٹ ڈال دی گئی تھی اور ان پر چنگاریاں ماری جاتی تھیں۔ شیطان جب واپس لوٹے تو لوگ کہنے لگے کہ تم خبریں لاکر نہیں دیتے۔ انہوں نے کہا کہ ہمارے اور آسمانی خبروں کے درمیان رکاوٹ ڈال دی گئی ہے اور ہمیں چنگاریاں ماری جاتی

أُرْسِلَتْ عَلَيْنَا الشُّهُبُ قَالَ مَا حَالَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ إِلَّا مَا حَدَثَ فَاضْرِبُوا مَشَارِقَ الْأَرْضِ وَمَغَارِبَهَا فَانْظُرُوا مَا هٰذَا الْأَمْرُ الَّذِي حَدَثَ فَانْطَلَقُوا فَضَرَبُوا مَشَارِقَ الْأَرْضِ وَمَغَارِبَهَا يَنْظُرُونَ مَا هٰذَا الْأَمْرُ الَّذِي حَالَ بَيْنَهُمْ وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ قَالَ فَانْطَلَقَ الَّذِينَ تَوَجَّهُوا نَحْوَ تِهَامَةَ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَخْلَةَ وَهُوَ عَامِدٌ إِلَى سُوقِ عُكَاظٍ وَهُوَ يُصَلِّي بِأَصْحَابِهِ صَلٰوةَ الْفَجْرِ فَلَمَّا سَمِعُوا الْقُرْاٰنَ تَسَمَّعُوا لَهُ فَقَالُوا هٰذَا الَّذِي حَالَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ خَبَرِ السَّمَاءِ فَهُنَالِكَ رَجَعُوا إِلَى قَوْمِهِمْ فَقَالُوا يَا قَوْمَنَا إِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا يَهْدِي إِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهِ وَلَنْ نُشْرِكَ بِرَبِّنَا أَحَدًا وَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ عَلَى نَبِيِّهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قُلْ أُوحِيَ إِلَيَّ أَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِنَ الْجِنِّ وَإِنَّمَا أُوحِيَ إِلَيْهِ قَوْلُ الْجِنِّ۔

## باب ۹۱۲ سُورَةُ الْمُزَّمِّلِ

وَقَالَ مُجَاهِدٌ وَتَبَتَّلْ أَخْلِصْ وَقَالَ الْحَسَنُ أَنْكَالًا قُيُودًا مُنْفَطِرٌ بِهِ مُثْقَلَةٌ بِهِ وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ كَثِيبًا مَهِيلًا الرَّمْلُ السَّائِلُ وَبِيلًا شَدِيدًا۔

## باب ۹۱۳ الْمُدَّثِّرِ

قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ عَسِيرٌ شَدِيدٌ قَسْوَرَةٌ رِكْزُ النَّاسِ وَأَصْوَاتُهُمْ وَقَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ الْأَسَدُ وَكُلُّ شَدِيدٍ قَسْوَرَةٌ مُسْتَنْفِرَةٌ نَافِرَةٌ مَذْعُورَةٌ۔

۲۲۹ حَدَّثَنَا يَحْيَى حَدَّثَنَا وَكِيعٌ عَنْ عَلِيِّ بْنِ الْمُبَارَكِ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ سَأَلْتُ أَبَا

ہیں۔ ایک کہنے لگا کہ یہ جو ہمارا آسمانی خبریں معلوم کرنا روکا گیا ہے تو کوئی نیا واقعہ رونما ہوا ہوگا۔ پس زمین کو مشرق سے مغرب تک دیکھو کہ کون سا نیا واقعہ ظہور پذیر ہوا ہے۔ پس وہ مشرقوں اور مغربوں تک دیکھتے پھرے کہ کس نئے واقعے کے باعث ہمیں آسمانی خبروں سے روکا گیا ہے۔ راوی کا بیان ہے کہ جو حضرات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ تہامہ کی جانب بازار عکاظ کے ارادے سے گئے تھے ابھی وہ نخلہ کے مقام پر تھے۔ چنانچہ حضور اپنے ساتھیوں کے ہمراہ فجر کی نماز ادا کر رہے تھے۔ جب شیطان نے قرآن کریم سنا تو اسے غور سے سننے لگے، پھر انہوں نے کہا کہ یہ ہے وہ چیز جو ہمارے اور آسمانی خبروں کے درمیان حائل ہوئی ہے۔ پس اسی وقت وہ اپنی قوم کی طرف لوٹے اور کہا، "اے ہماری قوم! ہم نے ایک عجیب قرآن سنا کہ بھلائی کی راہ بتاتا ہے، تو ہم اس پر ایمان لائے اور ہم ہرگز کسی کو اپنے رب کا شریک نہ کریں گے" (آیت ۱، ۲) اور اللہ تعالیٰ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی نازل فرمائی "تم فرماؤ، مجھے وحی ہوئی کہ کچھ جنوں نے میرا پڑھنا کان لگا کر سنا" اور جنات نے جو کہا وہ آپ کو بذریعہ وحی

## سورۃ المزمل کی تفسیر

مجاہد کا قول ہے: تبتل، اسی کا ہو جا۔ حسن کا قول ہے: انکالاً بیڑیاں۔ منفطر بہ اس کی وجہ سے بھاری ہو جائے گا۔ ابن عباس کا قول ہے: کثیباً مہیلاً اڑتی ہوئی ریت۔ وبیلاً سخت۔

## سورۃ المدثر کی تفسیر

ابن عباس کا قول ہے: عسیر سخت، قسورۃ لوگوں کا شور و غل، ابوہریرہ کا قول ہے کہ اس کا معنی شیر ہے اور ہر سخت چیز کو قسورۃ کہتے ہیں۔ مستنفرۃ بدکے ہوئے، خوفزدہ ہو کر بھاگنے والے۔

یحییٰ بن ابی کثیر کا بیان ہے کہ میں نے ابو سلمہ بن عبدالرحمٰن سے پوچھا کہ قرآن کریم کی کون سی سورت پہلی نازل ہوئی تھی؟ انہوں نے بتایا کہ سورۃ

سلمة بن عبد الرحمٰن عن اول ما نزل من القرآن قال يا ايها المدثر قلت يقولون اقرأ باسم ربك الذي خلق فقال ابو سلمة سألت جابر بن عبد الله رضي الله عنهما عن ذلك فقلت له مثل الذي قلت فقال جابر لا احدثك الا ما حدثنا رسول الله صلى الله عليه وسلم قال جاورت بحراء فلما قضيت جواري هبطت فنوديت فنظرت عن يميني فلم ار شيئا ونظرت عن شمالي فلم ار شيئا ونظرت امامي فلم ار شيئا ونظرت خلفي فلم ار شيئا فرفعت رأسي فرأيت شيئا فاتيت خديجة فقلت دثروني وصبوا علي ماء باردا قال فدثروني وصبوا علي ماء باردا قال فنزلت يا ايها المدثر قم فانذر وربك فكبر

المدثر۔ میں نے کہا: لوگ تو کہتے ہیں کہ سورۂ علق پہلے نازل ہوئی تھی۔ اس پر ابو سلمہ نے فرمایا کہ مجھ سے تو حضرت جابر نے فرمایا کہ میں تمہیں وہی بتاتا ہوں جو مجھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بتایا تھا۔ آپ نے فرمایا کہ میں غار حرا میں گوشہ نشین تھا۔ جب میں اپنا وظیفہ پورا کر چکا اور نیچے اترنے لگا تو کسی نے مجھے آواز دی۔ میں نے اپنے دائیں جانب دیکھا لیکن کوئی نظر نہ آیا۔ آگے دیکھا تو کوئی نظر نہ آیا اور اپنے پیچھے دیکھا تب بھی کوئی نظر نہ آیا۔ پس میں نے سر اٹھا کر اوپر دیکھا تو مجھے کچھ نظر آیا۔ پس میں خدیجہ کے پاس آیا اور ان سے کہا کہ مجھے چادر میں لپیٹ دو اور میرے اوپر ٹھنڈا پانی ڈالو۔ وہ فرماتے ہیں کہ اس وقت یہ وحی نازل ہوئی:- اے بالاپوش اوڑھنے والے! کھڑے ہو جاؤ پھر ڈر سناؤ اور اپنے رب کی بڑائی بیان کرو (آیت ۱ تا ۳)

## باب ۴۱۱ قُمْ فَاَنْذِرْ

۲۰۳۰ - حدثني محمد بن بشار حدثنا عبد الرحمٰن بن مهدي وغيره قالا حدثنا حرب بن شداد عن يحيى بن ابي كثير عن ابي سلمة عن جابر بن عبد الله رضي الله عنهما عن النبي صلى الله عليه وسلم قال جاورت بحراء مثل حديث عثمان بن عمر عن علي بن المبارك

## قُمْ فَاَنْذِرْ کی تفسیر

ابو سلمہ نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ میں غار حرا میں گوشہ نشین تھا۔ پھر اسی طرح حدیث بیان کی جس طرح گزشتہ حدیث عثمان بن عمر نے علی بن مبارک کے واسطے سے بیان کی ہے۔

## باب ۴۱۲ وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ

۲۰۳۱ - حدثنا اسحاق بن منصور حدثنا عبد الصمد حدثنا حرب حدثنا يحيى قال سألت ابا سلمة اي القرآن انزل اول فقال يا ايها المدثر فقلت انبئت انه اقرأ باسم ربك الذي خلق فقال ابو سلمة سألت جابر بن عبد الله اي القرآن انزل اول فقال يا ايها المدثر فقلت انبئت انه اقرأ باسم ربك فقال لا اخبرك

## وَرَبَّكَ فَكَبِّرْ کی تفسیر

یحییٰ کا بیان ہے کہ میں نے ابو سلمہ سے دریافت کیا کہ قرآن کریم کا کون سا حصہ سب سے پہلے نازل فرمایا گیا؟ انہوں نے بتایا کہ سورۂ المدثر۔ پس میں نے کہا کہ مجھے تو یہ بتایا گیا ہے کہ سورۂ علق سب سے پہلے نازل ہوئی تھی۔ اس پر ابو سلمہ نے کہا کہ میں نے حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے پوچھا تھا کہ قرآن کریم کی کون سی سورت سب سے پہلے نازل ہوئی تھی؟ انہوں نے فرمایا کہ سورۂ المدثر۔ میں نے کہا کہ مجھے

جَاءَنِي بِحِرَاءٍ قَاعِدٌ عَلَى كُرْسِيٍّ بَيْنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ فَجُئِثْتُ مِنْهُ حَتَّى هَوَيْتُ إِلَى الْأَرْضِ فَجِئْتُ أَهْلِي فَقُلْتُ زَمِّلُونِي زَمِّلُونِي فَدَثَّرُونِي فَأَنْزَلَ اللَّهُ تَعَالَى يَا أَيُّهَا الْمُدَّثِّرُ إِلَى قَوْلِهِ فَاهْجُرْ قَالَ أَبُو سَلَمَةَ وَالرِّجْزَ الْأَوْثَانَ ثُمَّ حَمِيَ الْوَحْيُ وَتَتَابَعَ ۔

میں آیا تھا۔ اسے دیکھ کر میرے اوپر خوف طاری ہوگیا کہ میں زمین پر گر پڑا۔ پس میں اپنی اہلیہ محترمہ کے پاس آگیا اور ان سے کہا کہ مجھے کمبل اڑھادو، مجھے کمبل اڑھادو۔ پس مجھے کمبل اڑھادیا گیا۔ پس اللہ تعالیٰ نے یہ وحی نازل فرمائی "اے بالاپوش اوڑھنے والے! اٹھئے پھر ڈرایئے اور اپنے رب کی بڑائی بیان کرو اور اپنے کپڑے پاک رکھو اور بتوں سے دور رہو" (آیت ۱تا۵)۔ ابوسلمہ کا قول ہے کہ الرجز سے بت مراد ہیں۔ پھر وحی کا سلسلہ تیز ہوگیا اور متواتر ہونے لگی۔

## باب ۹۱۸ سُورَةُ الْقِيَامَةِ

وَقَوْلُهُ لَا تُحَرِّكْ بِهِ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهِ وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ سُدًى هَمَلًا۔ لِيَفْجُرَ أَمَامَهُ سَوْفَ أَتُوبُ سَوْفَ أَعْمَلُ۔ لَا وَزَرَ لَا حِصْنَ۔

۲۰۳۴۔ حَدَّثَنَا الْحُمَيْدِيُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ أَبِي عَائِشَةَ وَكَانَ ثِقَةً عَنْ سَعِيدِ بْنِ جُبَيْرٍ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا نَزَلَ عَلَيْهِ الْوَحْيُ حَرَّكَ بِهِ لِسَانَهُ وَوَصَفَ سُفْيَانُ يُرِيدُ أَنْ يَحْفَظَهُ فَأَنْزَلَ اللَّهُ لَا تُحَرِّكْ بِهِ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهِ۔ بَابُ إِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهُ وَقُرْآنَهُ۔

**سورۃ القیامہ کی تفسیر** ارشاد باری تعالیٰ ہے: تم یاد کرنے کی جلدی میں اپنی مبارک زبان کو قرآن کے ساتھ حرکت نہ دو (آیت ۱۶) ابن عباس کا قول ہے: سُدًی آزاد و مہمل۔ لیفجر امامہ جلدی توبہ کروں گا، جلدی عمل کروں گا۔ لا وزر کوئی بچاؤ نہیں کوئی پناہ گاہ نہیں۔

سعید بن جبیر نے حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر جب وحی نازل ہوتی تو آپ زبان مبارک کو حرکت دیا کرتے تھے۔ سفیان ثوری کا بیان ہے کہ آپ یاد کرلینے کے ارادے سے ایسا کیا کرتے تھے چنانچہ اللہ تعالیٰ نے یہ حکم نازل فرمادیا۔ تم یاد کرنے کی جلدی میں قرآن کے ساتھ اپنی زبان کو حرکت نہ دو۔ بے شک اس کا محفوظ کرنا اور پڑھنا ہمارے ذمے ہے۔ (آیت ۱۶، ۱۷)

۲۰۳۵۔ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ مُوسَى عَنْ إِسْرَائِيلَ عَنْ مُوسَى بْنِ أَبِي عَائِشَةَ أَنَّهُ سَأَلَ سَعِيدَ بْنَ جُبَيْرٍ عَنْ قَوْلِهِ تَعَالَى لَا تُحَرِّكْ بِهِ لِسَانَكَ قَالَ وَقَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ يُحَرِّكُ شَفَتَيْهِ إِذَا أُنْزِلَ إِلَيْهِ فَقِيلَ لَهُ لَا تُحَرِّكْ بِهِ لِسَانَكَ يَخْشَى أَنْ يَنْفَلِتَ مِنْهُ إِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهُ وَقُرْآنَهُ أَنْ نَجْمَعَهُ فِي صَدْرِكَ وَقُرْآنَهُ أَنْ تَقْرَأَهُ فَإِذَا قَرَأْنَاهُ يَقُولُ أُنْزِلَ عَلَيْهِ فَاتَّبِعْ قُرْآنَهُ ثُمَّ إِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهُ أَنْ نُبَيِّنَهُ عَلَى لِسَانِكَ۔

سعید بن جبیر کا ارشاد باری تعالیٰ: لا تحرک بہ لسانک کے بارے میں بیان ہے کہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا کہ جب وحی نازل ہوتی تو حضور اپنے مبارک ہونٹوں کو حرکت دیا کرتے تھے چنانچہ فرمایا گیا کہ قرآن کے ساتھ اپنی زبان کو حرکت نہ دو، اس خدشے کے پیش نظر کہ کہیں بھول نہ جاؤ۔ اس کا محفوظ کرنا اور پڑھنا ہمارا ذمہ ہے یعنی تمہارے سینے میں جمع کردینا اور یہ کہ تم زبان سے پڑھ سکو۔ اور جب ہم پڑھ چکیں یعنی وحی نازل کردیں تو اس کے مطابق پڑھنا۔ پھر اس کا بیان کرنا بھی ہمارے ذمے ہے یعنی تمہاری زبان سے بیان کروا دینا۔

## باب ۹۱۹ فَإِذَا قَرَأْنَاهُ فَاتَّبِعْ قُرْآنَهُ قَالَ

**فَإِذَا قَرَأْنَاهُ فَاتَّبِعْ قُرْآنَهُ کی تفسیر۔ ابن عباس کا قول**

